بہ لبم رسیدہ جانم تو بیا کہ زندہ مانم
پس ازاں کہ من نمانم بہ چہ کار خواہی آمد

(ترجمہ: میری جان ہونٹوں پر آچکی، تُو آجا کہ میں زندہ رہوں۔ اس کے بعد جبکہ میں زندہ نہ رہوں گا تو پھر تُو کس کام کے لئے آئے گا)

احقر کچھ دیر حسرت سے چہرۂ مبارک کو دیکھا کیا، کچھ آہٹ بھی کی کہ شاید آہٹ پا کر آنکھیں کھول دیں لیکن حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا جسمِ مبارک گویا حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا یہ شعر بزبانِ حال پڑھ رہا تھا۔

بہ حیاتِ آن نگارے ہمہ روز اگر نیائی
سرِ شام بر مزارم بہ سلام خواہی آمد

ترجمہ: اے میرے دوست اگر تم ''صبح'' میں، میری زندگی میں مجھ سے ملنے نہیں آئے تو ''شام'' کو میرے مزار پر سلام کرنے ضرور آنا۔

طبیعت کی یہ حالت ہونے کے بعد شہر کے کونے کونے سے احباب فکرمند ہو کر حاضر ہونے لگے، پورا ہال اور کمرے اہلِ محبت سے پُر تھے۔ بیتِ میر میں بار بار ختم خواجگان کا وِرد جاری رہا۔ حضرت مرشدنا ومولانا شیخ العرب والعجم رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے مولانا ابراہیم صاحب مدظلہ اور مولانا اسحٰق صاحب مدظلہ بھی کافی دیر موجود رہے۔ مولانا ابراہیم صاحب شام بھی تشریف لائے، پھر رات بھی دوسرے کمرے میں فکرمند تشریف فرما تھے کہ احقر نے رحلت کی اطلاع بھجوائی، دوڑے ہوئے حاضر ہوئے، سینے سے لپٹ کر روئے اور زار و قطار روتے ہوئے پیشانی پر بوسہ دیا۔ کمرے میں موجود ہر شخص کی یہی حالت تھی۔

عشق کا نام اس سے روشن تھا
قیس و فرہاد کا نشاں نہ رہا
کوئی ویسا نظر نہیں آتا
وہ زمیں اور وہ آسماں نہ رہا
چشمِ دوراں سے آج چھپتی ہے
میرِ خستہ حال کی صورت
دیکھ لو آج پھر نہ دیکھو گے
عشرتِ بے مثال کی صورت

## حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تجہیز وتکفین اور نمازِ جنازہ وآخری آرام گاہ

۱۰:۳۰ بجے شب حضرت نے داعئ اجل کو لبیک کہا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ اِنَّ لِلّٰہِ مَا اَخَذَ وَلَہٗ مَا اَعْطٰی وَکُلٌّ عِنْدَہٗ بِاَجَلٍ مُّسَمًّی۔ وَاِنَّا بِفِرَاقِكَ یَا سَیِّدَنَا لَمَحْزُوْنُوْنَ۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح میں تو حضرت میر صاحب نے حضرت والا کی وفات پر یہ شعر معمولی ترمیم کرکے یوں لکھا ہے ؎

جو تم بن نہ جینے کو کہتے تھے
نہ اس عہد کو ہم وفا کر سکے

لیکن اب احقر اس شعر کو اس کی اصل حالت میں حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وفات پر خود ان کی ذات کے لئے لکھتا ہے ؎

جو تجھ بن نہ جینے کو کہتے تھے ہم
سو اس عہد کو اب وفا کر چلے

آپ کے غسل کی سعادت حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے مولانا اسحٰق صاحب سلمہٗ اور حافظ ضیاء الرحمٰن امریکی سلمہٗ کی نگرانی میں خادمین (مفتی انوار سلمہٗ، مولوی اسد اللہ سلمہٗ، حافظ برکت اللہ سلمہٗ، غلام جیلانی سلمہٗ، کامران سلمہٗ) اور مفتی ارشاد صاحب مدظلہ ومولانا حسین صاحب مدظلہ (مدرسین جامعہ) نے انجام دی۔ غسل سندھ بلوچ کی خانقاہ کے صحن میں دیا گیا۔ الحمدللہ ایک ایک سنت پر عمل کی کوشش کی گئی۔ غسل اور تکفین کے بعد جسمِ مبارک کو حجرۂ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ میں رکھ دیا گیا۔ چونکہ صبح سے قبل قبر کی تیاری ممکن نہیں تھی اور حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی تدفین کے موقع پر ایسے ہی حالات میں مفتیانِ کرام نے میت کا دیدار کرانے کی اجازت دے دی تھی لہٰذا کئی گھنٹے تک زائرین آ آ کر دیدار کرتے رہے۔ قبر جلد تیار ہوجانے کی بناء پر نمازِ جنازہ صبح ساڑھے چھ بجے ادا کردی گئی۔ حضرت مولانا حکیم محمد مظہر صاحب دامت برکاتہم بھی رات ایک بجے تک خانقاہ سندھ بلوچ سوسائٹی ہی میں تشریف فرما رہے اور انتظامات کی نگرانی فرماتے رہے، مولانا ابراہیم صاحب مدظلہ بھی سندھ بلوچ اپنے گھر ہی پر موجود رہے اور احقر سے فرمایا کہ رات کو جس وقت بھی ضرورت پڑے، بلا جھجک فون کرلینا۔ صبح فجر کی نماز کے بعد جنازہ اٹھایا گیا اور باہر لاکر اژدہامِ کثیر کی بناء پر دونوں اطراف لمبے بانس باندھنے کے لئے سڑک پر رکھا گیا تاکہ زیادہ سے زیادہ لوگ کندھا دینے کی سعادت حاصل کرسکیں۔ ابھی بانس باندھے جارہے تھے کہ خانقاہ گلشن سے مولانا مظہر صاحب مدظلہ و

مولانا اسحٰق صاحب سلمہٗ اور دیگر حضرات بھی پہنچ گئے۔جس جگہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی نمازِ جنازہ پڑھائی گئی تھی ٹھیک اسی جگہ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نمازِ جنازہ حضرت مولانا مظہر صاحب مدظلہ نے پڑھائی۔وہاں سے لے کر مسجدِ امداد کے قبرستان تک جہاں قبر تیار تھی (قبر کی کھدائی پانچ چھ گھنٹوں کی محنتِ شاقہ سے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے تعلق رکھنے والے جامعہ ہی کے پانچ طالب علموں نے کی تھی تاہم بلاک اور سیمنٹ کے کام کے لئے مولانا ابراہیم صاحب نے اپنے ٹھیکیدار سے مستری اور مزدور منگوا لیا تھا جنہوں نے قبر کی دیواریں چُنائی کی) اژدہام کی وجہ سے کسی کو شاید ہی دو مرتبہ کندھا دینا نصیب ہوا ہو۔قبر میں مولانا ابراہیم صاحب مدظلہ، حافظ بلال سلمہٗ اور مولوی نور الزمان سلمہٗ اترے۔

الٰہی خیر! کس کو مل گیا رخصت کا پروانہ
دِگرگوں دیکھتا ہوں آج کیوں عالم کا افسانہ

بھرے گا کون اب یوں پے بہ پے رندوں کا پیمانہ
چلا جاتا ہے کس پہ چھوڑ کر ساقی یہ مے خانہ

فلک پر کیوں اداسی چھا رہی ہے چار سُو آخر
نظر آنے لگا کیوں دفعتاً ہر سمت ویرانہ

فضا روتی ہے ہنگامِ سحر کیوں سسکیاں لے کر
کلیجہ تھام کر آتا ہے سورج کیوں پشیمانہ

یہ رحلت ہے جہاں سے کس محبوبِ عالم کی
گری جاتی ہے خلقت شمع پر ہم مثلِ پروانہ

چلی جاتی ہے اُف کاندھوں پہ میت کس کی اے ہاتِف
یہ کس شمع پہ ہے ماتم کُناں ہر سمت پروانہ

الٰہی دیکھ کر حیران ہوں سب دَیر و حرم والے
ترے دُرویش کی میت کا یہ اندازِ شاہانہ

بنائے گا بلا نوشی کا عادی کون رِندوں کو
تکیں گے اب کسے مے خوار اور یہ جام و پیمانہ

بلائے گا بھلا اب کون الفت کی نگاہوں سے
ملے گا اب کہاں شفقت کا اندازِ کریمانہ

وہ گُل جس کو سراپا گلستاں کہنا حقیقت ہے
وہ جوہر جس پہ شیدا جوہری ہے مثلِ پروانہ

کہاں ڈھونڈیں گے پروانے چراغِ جستجو لے کر
وہ شمع جو سراپا ہو غمِ ملت کا افسانہ

کہاں رخصت ہوئی وہ شمع اور شمع کے پروانے
سسک کر رو رہے ہیں یہ در و دیوارِ کاشانہ

تسلی کون دے گا اب پریشاں حال ملت کو
رکھے گا کون سر پر اِس کے اب دستِ کریمانہ

دکھائیں گے کسے اب زخمِ دل زخمِ جگر عارفؔ
رکھے گا کون نبضِ دل پہ انگشتِ مسیحانہ

(یہ اشعار حضرت مولانا مشرف علی صاحب تھانوی دامت برکاتہم نے اپنے شیخ ومرشد کی رحلت پر کہے تھے جوموقع کی مناسبت سے یہاں تحریر کئے گئے ہیں۔ جامع)

قبر کی جگہ متعین کرنے کے لئے حضرت مولانا مظہر صاحب مدظلہ اور صاحبزادگان مولانا ابراہیم صاحب، مولانا اسحٰق صاحب مدظلہما رات ہی قبرستان تشریف لائے تھے۔ حضرت والا مجی ومحبوبی رحمۃ اللہ علیہ کے قدموں میں جگہ نصیب ہوئی اور گویا وہ خواہش بھی پوری ہوگئی کہ اے میرے شیخ! مجھے تو آپ بس اپنے قدموں میں پڑا رہنے دیں۔

جان ہی دے دی جگرؔ نے آج پائے یار پر
عمر بھر کی بے قراری کو قرار آ ہی گیا

(جگرؔ مرادآبادی)

بنگلہ دیش سے حضرت مولانا شاہ عبدالمتین صاحب دامت برکاتہم (خلیفۂ اجل حضرت والا شیخ العرب والعجم نور اللہ مرقدہ) نے جو تعزیتی پیغام ارسال فرمایا اس کے پرنور الفاظ نقل کئے بغیر دلِ افسردہ کو چین نہیں آرہا۔ فرماتے ہیں کہ:

''آہ! ان کی محبت، خلوص، تعلق ووفا اور احسانات کو ہم کیسے بھول سکتے ہیں؟ اور یہ معلوم ہو کر کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے جوارِ نور و رحمت میں مدفون ہوئے ہیں، ان کی قسمت پر کتنی ارواح میں رشک اُمنڈنے لگا۔ ارحم الراحمین نے ان کی آرزو خوب پوری کی۔'' (انتہیٰ کلامہ)

کیسے پرنور الفاظ ہیں اور کیا درد بھرا اظہارِ تعلق ہے! اے اللہ میرے ٹاٹ کے اس بوریئے میں اس ولیٔ کامل کے ریشم کے پیوند کو قبول فرما کر اس عبدِ ناکارہ کی ناقص سعی کو بھی شرفِ قبول عطا فرمادیجئے۔ آمین!

## حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خدام کی عظیم الشان خدمات

اب جبکہ احقر حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی دنیاوی حیات کے حالات کا آخری باب بھی بند کرنے لگا ہے تو رہ رہ کر وہ میرے محبوبین، وہ محبت وعظمت کے مینار یاد آرہے ہیں جن کے تذکرہ اور جن کے لئے کلماتِ شکر ادا کئے بغیر حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کا یہ باب نامکمل رہ جائے گا۔ یہ وہ احباب ہیں جنھوں نے اپنی جان، مال، وقت، فکر سے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے آخری پندرہ برسوں میں حضرت کی ایسی خدمت اور راحت رسانی کی ہے جو تاریخِ وفاداری میں سنہرے حروف سے لکھے جانے کے قابل ہے۔ فہرست طویل بھی ہے اور ناموں کی تقدیم و تاخیر سے ایک کی دوسرے پر ترجیح ہونے کا بھی اندیشہ ہے، اس لئے کسی کا نام نقل کرنا مناسب نہیں معلوم ہورہا۔ وفاداری اور بےلوثی کے اس میدانِ کارزار میں اپنے ان پیاروں کو ''گمنام سپاہی'' کا نام دوں گا، ان تمام حضرات و خواتین کو میرا سلامِ عقیدت پہنچے جنھوں نے کسی صلہ کی توقع بھی نہیں رکھی اور کٹھن سے کٹھن خدمت سے بھی گریز نہیں کیا۔ جس حیٌّ لَّا یَمُوْتُ وَلَا یَنَامُ کی خاطر انہوں نے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت کی، کوئی دیکھے یا نہ دیکھے، کوئی جانے یا نہ جانے، وہ علیم اور خبیر تو جانتا ہے، وہ اُنہیں دونوں جہان میں اس کا بہترین صلہ عطا فرمائے۔ آمین!

حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کوئی بیوی بچے نہیں تھے، خدمت کرنے کے لئے کوئی عزیز رشتہ دار بھی نہیں تھا لیکن یہ بھی اللہ تعالیٰ نے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت کا ظہور فرمایا کہ خلقت آپ کی خدمت کے لئے ٹوٹی پڑتی تھی۔ خادمین کو شفٹوں میں تقسیم کیا جاتا تھا، خواتین اپنے ہاتھ کے پکائے ہوئے کھانے حضرت کو کھلانا چاہتی تھیں تو ان کو بھی

یکے بعد دیگرے مختلف ایام میں موقع دیا جاتا تھا اور پھر ان خواتین کے بچے اپنے ابّا یا بھائی وغیرہ سے پوچھتے تھے کہ یہ بتاؤ! حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ہماری بھیجی ہوئی چیز کھائی تھی؟ آپ کو پسند آئی تھی؟ وغیرہ وغیرہ گویا کھلی آنکھوں

﴿اِنَّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَیَجۡعَلُ لَہُمُ الرَّحۡمٰنُ وُدًّا﴾

(سورہ مریم: آیۃ ۹۶۔ ترجمہ: بلاشبہ جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام کئے اللہ تعالیٰ ان کے لئے محبت پیدا کر دے گا۔ بیان القرآن)

کا مشاہدہ تھا۔ حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں یہ جَعَلَ دنیا ہی میں ہے بدلیلِ حدیث فَیُوْضَعُ لَہُ الْقُبُوْلُ فِی الْاَرْضِ کہ اللہ تعالیٰ خلائق کے دل میں نیک مومن کی محبت ڈال دیتے ہیں۔

اب جبکہ میرے الفاظ اور میرا قلم حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اس روحانی اولاد کے لئے ہدیۂ تبریک پیش کرنے سے اپنے آپ کو قاصر پا رہے ہیں، لہٰذا۔

دیکھ کے اپنے ضعف کو اور قصورِ بندگی
آہ وفغاں کا آسرا لیتی ہے جانِ ناتواں

ان گمنام سپاہیوں کا شکریہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے ایک اور اجل خلیفہ، شیخ الحدیث فی الافریقہ حضرت مولانا مفتی شاہ محمد امجد صاحب دامت برکاتہم کے صوتی تعزیتی پیغام سے نقل کرتا ہوں۔ حضرت مفتی صاحب فرماتے ہیں کہ:

''حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی ہمارے حضرت والا مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہ کی زندگی کی عملی اور علمی تفسیر وتشریح تھی۔ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اوصاف وکمالات میں سب سے بڑا کمال یہی ہے کہ اپنے شیخ کے ساتھ محبت میں کامل ویکتا تھے کہ جو تمام خوبیوں کے حصول کی کنجی ہے۔ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے شیخ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی جیسی خدمت کی اور جو فنافی الشیخ کا مقام حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو حاصل تھا، اس کی قبولیت کی علامت اور نشانی یہ بات سمجھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو ان کی عمر کے آخری حصہ میں ایسے خدام عطا فرمائے جو اپنا سب کچھ نثار کئے ہوئے تھے اور صبح وشام، رات ودن ہر قسم کی خدمت و راحت رسانی کا ہر طرح خیال رکھا۔ اسی طرح ڈاکٹر حضرات کے لئے بھی دل سے دعا نکلتی ہے۔ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خدام نے خود حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ میں ان کی ایسی خدمت کی ہے جو آج کے زمانے میں والدین کی اپنی عام دنیادار اولاد تو کیا نیک دیندار اولاد بھی نہیں کر پا رہی ہے۔ ان شاء اللہ! حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خدام کی خدمت میزانِ عمل میں بہت بھاری ہوگی اور اس کا اجرِ عظیم ملے گا۔'' (انتہیٰ کلامہ)

## حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی آخری آرام گاہ کی تفصیل

قبر کا نقشہ یوں سمجھ لیں کہ دروازہ سے داخل ہوتے ہی دائیں طرف پہلی قبر حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی ہے، ان کے قدموں میں حضرت پیرانی صاحبہ رحمۃ اللہ علیہا (والدہ مولانا مظہر صاحب مدظلہ) مدفون ہیں، پھر ایک قبر کی جگہ چھوڑ دی گئی ہے۔اس کے بعد حضرت حاجی افضل صاحب رحمۃ اللہ علیہ (خلیفہ مجازِ صحبت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اور حضرت غلام سرور صاحب رحمۃ اللہ علیہ (خلیفہ مجاز حضرت ہردوئی رحمۃ اللہ علیہ) کی قبور ہیں اوران کے متوازی دائیں طرف حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی آخری آرام گاہ ہے۔

تازہ خواہی داشتن گر داغہائے سینہ را
گاہے گاہے باز خواں ایں قصۂ پارینہ را

(ترجمہ:اگر تم سینہ میں لگے داغوں کو تازہ کرنا چاہو تو کبھی کبھی اس قصۂ پارینہ کو دوبارہ پڑھ لیا کرنا۔)

یہ ہوتا ہے رخصت غلامِ محبت
سلامِ محبت سلامِ محبت
نہ ہی میر سا کوئی دنیا میں دیکھا
تمامِ جنون و تمامِ محبت

......☆......☆......☆......

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے بعض ارشادات برائے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ارشاد فرمایا کہ دو ماہ آپ کو جو قبض باطنی کی تکلیف ہوئی وہ میری محبت ہی کی وجہ سے تھی مجھ کو آپ سے اور آپ کو مجھ سے جو محبت ہے یہ چھپی نہیں رہے گی ،مشہور ہو کر رہے گی۔

ہماری تمہاری محبت کے قصے
رہے گا یہ افسانہ مشہور ہو کر

جب آپ کو شفا ہوگی تو آپ اس واقعہ کو بہت خاص انداز میں لکھیں گے۔ میں آپ کو بشارت دیتا ہوں کہ اُس وقت آپ کے قلم میں ایک خاص جان ہوگی ان شاء اللہ تعالیٰ۔ چاند بے نور ہوتا ہے لیکن آفتاب عکس ڈال دیتا ہے تو چاند نور سے جگمگانے لگتا ہے۔اُس وقت نورِ آفتابِ حق آپ کے قلم کے محاذات میں ہوگا جب اللہ تعالیٰ اپنے نور کا عکس ڈال دیتے ہیں تو تصنیف وتالیف ہو رہی ہے،تبلیغ ہو رہی ہے،ملفوظات لکھے جا رہے ہیں۔ اگر اس آفتابِ نور کو ہٹا لیں

تو آدمی مٹی کا ڈھیلا ہے۔ کبھی آفتابِ کرم کو دل کے محاذات سے ہٹا لیتے ہیں تاکہ اپنی حقیقت معلوم ہو کہ میں کچھ بھی نہیں ہوں پھر جب شعاع ڈالتے ہیں اور نفس کی زمین کی حیلولت کو ہٹاتے ہیں تو چاند میں پھر نور آجاتا ہے۔ میری محبت کی باتیں ان شاء اللہ آپ کے قلم سے اللہ تعالیٰ لکھوائیں گے۔ (خزائنِ معرفت ومحبت)

احقر اور قاری فیاض صاحب ساتھ کھانا کھا رہے تھے، حضرت والا تشریف لائے اور فرمایا کہ قاری صاحب اور عشرت میں تو بہت محبت ہوگئی، پھر فرمایا کہ جو عشرت سے محبت کرتا ہے میں اس کی محبت کو تسلیم کرتا ہوں اور جو عشرت سے محبت نہیں کرتا مجھے اس سے مناسبت نہیں ہوتی، میں اس کی محبت کو تسلیم نہیں کرتا، کیا وجہ ہے کہ مجھ سے تو محبت ہو اور مجھ سے محبت کرنے والے سے محبت نہ ہو، ضرور کوئی کمی ہے اور عشرت مجھ سے سب سے زیادہ محبت کرتا ہے۔
(حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خاص ڈائری)

ارشاد فرمایا کہ میں میر صاحب کے لئے یہ دعا کرتا ہوں کہ یا اللہ! جیسے یہاں ساتھ ہیں جنت میں بھی ان کو میرے ساتھ رکھئے۔ اور فرمایا کہ میر صاحب تو ہمیشہ خانقاہ میں میرے پاس رہتے ہیں ماشاء اللہ، اور تنخواہ بھی نہیں لیتے، یہ خاص بات ہے، ان کا کام اتنا اہم ہے کہ اگر یہ دس ہزار بھی مانگتے تو کم تھا لیکن میر صاحب تنخواہ نہیں لیتے، پیٹ کی روٹی اور جسم کے کپڑے پر میرے پاس ہیں اور یہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی شان کے مشابہ ہے۔ (آفتابِ نسبت مع اللہ ص ۷۴۷)

ارشاد فرمایا کہ میر صاحب میرے پاس سے پانچ سال کے لئے غائب ہوگئے تھے کیونکہ بیمار ہوگئے تھے، یہ جتنا کام کر رہے ہیں اور میرا جتنا ساتھ دے رہے ہیں اس پر شکر ادا کرتا ہوں کہ یا اللہ آپ نے انہیں دوبارہ عطا فرمادیا، میں تو ان سے بالکل محروم ہوگیا تھا، ان کے لئے میں ملتزم پر اور بیت اللہ میں بہت رویا۔ (معارفِ ربانی)

## حضرتِ اقدس شاہ سید عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ
## کے خلفاء مجازین بیعت کی فہرست

| نام | پتہ |
|---|---|
| جناب مفتی انوار الحق صاحب | ڈاکخانہ عمرزئی گاؤں آخونڈ ھیری، ضلع وتحصیل چارسدہ |
| جناب نعمان میمن صاحب | ۲۰۔ دار الامن ہاوسنگ سوسائٹی بلاک ۷/۸ نزد ہل پارک کراچی |
| جناب ڈاکٹر عارف صاحب | مکان نمبر این ۷ ۱۴، بلاک ۲ پی ای سی ایچ ایس کراچی |
| جناب مفتی فضل واحد صاحب | ناصر آباد ڈاکخانہ رسول آباد ضلع وتحصیل چارسدہ |

| | |
|---|---|
| جناب سید مصباح الحسن صاحب | مکان نمبر آر ۲۲، سندھ بلوچ سوسائٹی، گلستان جوہر کراچی |
| جناب نوید صاحب، (میڈیکل والے) | مکان نمبر اے ۱/۹/۷، سندھ بلوچ سوسائٹی، گلستان جوہر، کراچی |
| جناب محمد یحییٰ صاحب | مکان نمبر اے ۱۹، سندھ بلوچ سوسائٹی، گلستان جوہر، کراچی |
| جناب اقبال احمد صاحب | بی۔۳۸، سندھ بلوچ سوسائٹی، گلستان جوہر، کراچی |
| جناب راحیل اعجاز صاحب | پہلی منزل مکان نمبر بی ۲۱۳، سندھ بلوچ سوسائٹی گلستان جوہر، کراچی |
| ڈاکٹر سیّد طلحہ شاہ صاحب | بی ۲۴، عسکری ۱۰ نزد علامہ اقبال ایئرپورٹ، لاہور |
| قاری محمد وجاہت عتیق صاحب | فلیٹ نمبر ۴۰۰، میزونائن فلور، اجمیر پرائیڈ، گلستان جوہر کراچی |
| جناب مولانا محمد احمد صاحب | جامع مسجد قباء، سیکٹر ۱۱/۱، یوپی موڑ، نارتھ کراچی |
| جناب محمد انس قریشی صاحب | فلیٹ نمبر سی۔۶، اے بی ایس اپارٹمنٹ، ناظم آباد نمبر ۲ کراچی |
| جناب محمد الیاس صاحب | مکان نمبر ایف۔۵، مہران ایکسٹینشن ۲، بلاک ۱۶ گلشن اقبال کراچی |
| ڈاکٹر سیّد سعید الہدیٰ صاحب | فلیٹ نمبر او۔۱۳، بلاک ۱۳۔اے، حسن اپارٹمنٹ گلشن اقبال کراچی |
| جناب وقاص حسن قاضی صاحب | مکان نمبر بی۔۱۶، ریجنسی ہائٹس بلاک ۴، گلشن اقبال کراچی |
| جناب باسم وحید صاحب | مکان نمبر اے۔۵۶۳، بلاک نمبر ۳، گلشن اقبال کراچی |
| جناب مفتی حبیب اللہ صاحب | مدرسہ سراجیہ نزد کمشنری لورالائی، بلوچستان |
| جناب مفتی وصال محمد صاحب | تحصیل تنگی گاؤں وڈاکخانہ مرزا ڈھیر، ضلع چارسدہ |
| جناب قیصر امام صاحب | شاہ فہد یونیورسٹی آف پیٹرولیم اینڈ منرلز (کے ایف یو پی ایم) نمبر ۵۱۰۷۔۱۰۸۷ قطیف اسٹریٹ، فردوس کورٹ، دہران، سعودی عرب |
| جناب مولوی عبدالرحمٰن صاحب (نائیجیری) | اوورا سٹار بنگلوز، گلستانِ جوہر مال کراچی (مدرسہ ابن عباس) |
| جناب مولانا عبدالغفور صاحب | محلہ شاہ مس گاؤں دارمائی تحصیل مٹہ ضلع سوات |
| جناب مفتی نورالامین صاحب | ضلع چارسدہ تحصیل شب قدر گاؤں، وڈاکخانہ حاجی زئی |

## خلیفہ مجازِ صحبت

| | |
|---|---|
| جناب محمد اکبر صاحب | باغ کورنگی، سیکٹر ۱۰۔مکان E-130 |

# تعزیت نامہ حضرت میر صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ

## از حضرت کامل صاحب الٰہ آبادی چائلی دامت برکاتہم

(یہ اشعار حضرت کامل صاحب الٰہ آبادی چائلی دامت برکاتہم نے غرفۃ السالکین کی مسجدِ اختر میں بروز منگل بعد عشاء مورخہ ۲۲ مارچ ۲۰۱۶ء کو سنائے تھے، جب آپ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تعزیت کے لئے تشریف لائے تھے۔ جامع)

حمد پہلے ہم کریں اُس کی رقم    جس کا ہے ہر حال میں فضل و کرم

بعد اُس کے ہو ثنائے شاہِ دیں    جن کا مخلوقات میں ہمسر نہیں

یوم شنبہ ۲ مئی بعد عشاء    روح نکلی تن سے باذنِ خدا

سنتے ہیں جب میر صاحب کی خبر    ہوگئی فرطِ الم سے چشم نم

کچھ نہ پوچھو ہوگیا دل پاش پاش    ہر طرف گونجی خبر جب دلخراش

چھوڑ کر با صد خوشی فانی جہاں    چل دیا لے کر حیاتِ جاوداں

شیخ اختر کا وہ عاشقِ جاں نثار    خانقاہِ اختریہ کی بہار

نامِ نامی اس کا تھا عشرت جمیل    مہرباں تھا جس پہ وہ ربّ جلیل

اہلِ دل اہلِ نظر اہلِ زباں    صاحبِ فہم و ذکاء اور نکتہ داں

شیخ کی خدمت میں اپنی زندگی    وقف کر دیتا ہے وہ با صد خوشی

جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام    کر عطا اس کو تو اے ربُّ الانام

ہے جدائی آج ان کی دل پہ شاق    کیا کریں دنیا ہے یہ دارُ الفراق

جتنے ہیں اہلِ تعلق اے خدا    صبر کی طاقت اُنہیں تو کر عطا

حضرتِ فیروز میمن خوش خصال    ان کے جو نائب ہیں تو اے ذوالجلال

یہ کریں ان کی نیابت روز و شب    ہے دعا تجھ سے یہی اے میرے رب

طالبانِ حق ہوں ان سے فیض یاب    ہے دعا کاملؔ کی تجھ سے یا وھاب

# فہرست

عنوانات | صفحہ نمبر

## محی السنۃ حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب ہردوئی رحمۃ اللہ علیہ سے تعلق ........ ۱۳۶

## ساتواں باب (دین پھیلانے کے لئے مشقت برداشت کرنا)........................ ۲۱۳



## آٹھواں باب (عام لوگوں پر حضرت والا کا فیض)............................ ۲۲۱

## 



## 

## سولھواں باب (حضرت والا کی دعائیں) ..........۳۸۳

## ستائیسواں باب (اکابرینِ امت کے ارشادات برائے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ) ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ٦٥٩

## حرفِ آخر و الوداعی ہدیۂ تہنیت............................ ٦٧٦



## حالاتِ زندگی جامع السوانح (حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ)............................ ٦٨٥

## وہ راہِ حق میں ہم کو گام گام لے کے چلتے ہیں

کلام میرؔ درمدح مرشدی ومولائی سیدی وسندی حضرت والا قدس اللہ سرہ

نہ خُم نہ شیشہ و سبو نہ جام لے کے چلتے ہیں
وہ عشقِ حق کی مستیٔ دوام لے کے چلتے ہیں

نگاہِ عشق اُن کی اِک جہاں کو مست کرتی ہے
وہ دل میں عشقِ حق کا ایسا جام لے کے چلتے ہیں

جو بار بار ہم گریں اُٹھائیں بار بار وہ
وہ راہِ حق میں ہم کو گام گام لے کے چلتے ہیں

وہ ساتھ چھوڑتے ہی نہیں رہروانِ عشق کا
بھٹک گیا جو صبح کو تو شام لے کے چلتے ہیں

لُٹا دیا خدا پہ اپنا جان و مال و آبرو
وہ اپنے ساتھ بس خدا کا نام لے کے چلتے ہیں

نہ اُن کو جاہ کی طلب، نہ اُن کو نام سے غرض
کہ وہ تو عشقِ سیّدالانام[1] لے کے چلتے ہیں

چھپاتے لاکھ ہیں مگر چھپے گا کیسے عشقِ حق
وہ چشمِ اَشکبار جب مُدام لے کے چلتے ہیں

جنہیں وہ خود پلائیں اُن کا پوچھتے ہو حال کیا
کہ خُم کے خُم تو اُن کے تشنہ کام لے کے چلتے ہیں

تجھے بھی عشرتِؔ حزیں ملے وہ فیض شیخ سے
جو کیف راہِ حق کے خوش خرام لے کے چلتے ہیں

❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀ ❀

[1] صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ❀ خُم، شیشہ، سبو، جام: شراب کے پیالے ❀ دوام: ہمیشہ ❀ گام گام: قدم قدم
❀ رہروان: راستہ چلنے والے ❀ مُدام: ہمیشہ ❀ تشنہ کام: پیاسے ❀ حزین: غم زدہ ❀ خوش خرام: اچھی رفتار والے

# اضافہ شدہ صفحات کی فہرست برائے تیسرا ایڈیشن

| صفحہ نمبر | عنوانات | متعلقہ صفحہ نمبر |
|---|---|---|



## حضرت مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے درد بھرے اشعار

## بیادِ حضرت حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

تمہارے ہجر میں جانِ جہاں کچھ بن نہیں آتا<br>
دلِ حسرت زدہ گھبرائے ہے سیرِ گلستاں سے<br>
تمہاری بزمِ پُر انوار جب یاد آئے ہے ہم کو<br>
تو اِک شعلہ سا اٹھتا ہے ہمارے قلبِ سوزاں سے

# اضافہ شدہ صفحات مع متعلقہ صفحات نمبر

ص ۲۴ سے متعلق

(اگست ۱۹۸۶ء از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے والد صاحب کے آخری عمر میں حالاتِ رفیعہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ میرے والد صاحب نے آخر عمر میں ایک مشت داڑھی رکھ لی تھی۔ان کے اندر بہت سی خوبیاں تھیں،اور سب خوبی تو ہٹاؤ، مجھ سے اتنی محبت تھی کہ میں سمجھتا ہوں کہ انہوں نے شاید ہی کبھی میرا نام لیا ہو، ہمیشہ مولوی صاحب کہہ کر بلاتے تھے۔بچپن ہی سے مولوی صاحب کہتے تھے،نماز وغیرہ پڑھتے ہوئے دیکھتے تھے تو انہوں نے مولوی صاحب کہنا شروع کر دیا کہ بھئی مولوی صاحب کہاں ہیں؟اور جب میں الٰہ آباد سے پڑھ کے آتا تھا تو ایک مہینہ پہلے سے سرمہ لگاتے تھے، جب ان کو اطلاع ہوتی کہ حکیم اختر آرہے ہیں تو والدہ سے کہتے تھے لاؤ سرمہ! روزانہ لگاؤ تاکہ میں اچھی بینائی سے اپنے بیٹے کو دیکھوں۔ پلیٹ فارم پر جب میری ریل پہنچتی تھی تو افوہ! ان کی آنکھوں کا عجیب نقشہ ہوتا تھا، ہر ڈبہ میں ایسے پریشان ہو کر مجھے دیکھتے تھے جیسے کوئی مجنوں ہوں۔

ایک عمل ان کا بہت عظیم الشان تھا،آخر میں وہ محکمہ سی آئی ڈی میں ملازم ہو گئے تھے تو جتنے علماء کی تقریر وغیرہ ہوتی تھی،اس کو نوٹ کرنا ان کے ذمہ تھا۔تو انہوں نے مجھ سے خود فرمایا تھا کہ میں علمائے دین کی تقریر کا وہ پہلو نوٹ نہیں کرتا ہوں جس سے کہ ان کو کوئی نقصان پہنچے، چاہے میری نوکری رہے یا نہ رہے۔ یہ بھی ایک عمل ان شاء اللہ ان کی مغفرت کے لئے کافی ہے، یہ معمولی عمل نہیں ہے، کہا کہ ملازمت رہے نہ رہے لیکن کسی عالم کو میں اپنی تحریر سے جیل میں ڈلوا دوں، یہ میں نہیں کر سکتا۔

جب والد صاحب مرض الموت میں مبتلا ہوئے جس میں ان کا انتقال ہو گیا تو آخری دنوں میں مجھے الٰہ آباد سے بلانے کے لئے مشورہ کیا گیا کہ اب اختر کو طبیہ کالج سے بلوا لیا جائے،اس کے ابّا کا بچنا بظاہر مشکل ہے تاکہ آخری وقت میں باپ بیٹا ساتھ رہیں،تو میرے چچا نے ابّا سے کہا کہ اختر کو بلوا دوں؟ تو فرمایا کہ اس کا امتحان ہو رہا ہے، اگر وہ یہاں آئے گا تو فیل ہو جائے گا اور اس کی زندگی، مستقبل خراب ہو جائے گا۔لہٰذا بغیر مجھے دیکھے دنیا سے تشریف لے گئے لیکن میرا نقصان گوارا نہیں کیا۔ایسے عقل مند اور دور رس تھے کہ بیماری کی اطلاع دینے سے بھی منع کر دیا کہ بیٹے کو پریشانی ہو گی۔دعا کرو اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت بے حساب فرمائے۔

ص ۲۹ سے متعلق

(۱۶/ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اور ایک ابدال کا واقعہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ بعض بندے بالغ ہوتے ہی اللہ والے ہوجاتے ہیں، صاحبِ نسبت ہوجاتے ہیں، اس پر تعجب نہ کرنا۔ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے سگے بھتیجے، مولانا شبیر علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے ناظم آباد چار نمبر میں فرمایا تھا کہ ایک بیس سال کا نوجوان خانقاہ تھانہ بھون میں آیا، بالکل کالی داڑھی، حضرت اس کے لئے کھڑے ہوگئے اور اس کو اپنے پاس بٹھایا اور فرمایا کہ میں اپنی جگہ پر تم کو بٹھاتا لیکن چونکہ عمر بہت چھوٹی ہے، تم یہاں بیٹھ نہ سکو گے، ورنہ جی چاہتا تھا میں اپنی جگہ پر بٹھادوں۔ اس کے بعد حضرت حکیم الامت کی اور اس نوجوان کی کان میں باتیں ہوئیں، اس نے کچھ کان میں مجددِ زمانہ کے کہا اور حضرت نے اس کے کان میں کچھ کہا۔ پھر وہ چلا گیا، بالکل اجنبی آدمی، کسی نے اس کو نہیں پہچانا کہ کون تھا حالانکہ تھانہ بھون ایک چھوٹی سی بستی تھی۔ خلیفہ جی، خلیفہ نیاز جو حضرت کے خادم تھے، وہ دوڑے کہ یہ اجنبی آدمی کہاں سے آیا؟ دیکھا تو دروازے سے نکلتے ہی غائب ہوگیا، چاروں طرف قصبہ میں تلاش کیا، چھوٹی سی آبادی تھی، یہ نہیں کہ لالوکھیت سے اورنگی کورنگی بھاگ گیا ہو مگر نہیں پتا چلا۔ پھر حضرت ہی سے خلیفہ نیاز نے پوچھا، خدمت کرتے ہوئے پیر دبا دبا کر کے کہ حضرت وہ نوجوان کون تھا؟ پہلے تو حضرت نے انکار فرمایا کہ اس کے بارے میں مت پوچھو، جب بہت ضد کیا تب فرمایا کہ وہ ابدال تھا اور کچھ مجھ سے مشورہ کرنے آیا تھا۔ یہ ابدال ایسے ہوتے ہیں کہ کبھی شام میں قدم ہوتا ہے کبھی کراچی میں۔ نامعلوم ایسے کتنے بندے ہیں، کون کہاں رہتا ہے۔

## حضرت مولانا عبدالمجید صاحب اعظم گڑھی رحمۃ اللہ علیہ۔ ایک چلتا پھرتا کتب خانہ

مولانا عبدالمجید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے ایک واقعہ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کا سنایا تھا۔ یہ حکیم الامت کے مجازِ صحبت خلیفہ تھے اور اعظم گڑھ کے بہت بڑے عالم مفتی، جن کے بارے میں پانچ علماء نے فیصلہ کیا کہ یہ چلتا پھرتا کتب خانہ ہیں۔ اس کا قصہ یہ ہے کہ اعظم گڑھ شبلی منزل میں سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ، مولانا شاہ وصی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ، ڈاکٹر عبدالحئی صاحب رحمۃ اللہ علیہ، مولانا شاہ ابرارالحق صاحب دامت برکاتہم، حضرت خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ، مولانا عبدالباری ندوی رحمۃ اللہ علیہ۔ پانچ علماء اور ڈاکٹر صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سب بیٹھے ہوئے تھے، ایک مسئلہ میں تحقیق کی ضرورت پیش آئی، کتابیں دیکھتے دیکھتے پریشان ہوگئے۔ اس وقت مولانا عبدالمجید صاحب بیمار تھے، صاحبِ فراش تھے، وہیں کسی کمرے میں وہ بھی لیٹے ہوئے تھے، ان سے مشورہ کیا گیا،

ان علماء نے ان سے جب پوچھا تو انہوں نے فوراً کہا کہ شامی فلاں جلد میں فلاں صفحہ پر دیکھ لو۔ اس وقت حضرت شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور سب علماء کے منہ سے نکل گیا کہ یہ شخص چلتا پھرتا کتب خانہ سینہ میں لئے ہوئے ہے۔

انہوں نے وصیت کی تھی کہ میرے مرنے کے بعد غسل دیتے وقت میری شرم کی جگہ ہاتھ مت لگانا، یہ شہید مرے ہیں کیونکہ ٹی بی میں انتقال ہوا تھا، اور جو سِل میں، پھیپھڑے کے زخم میں مرتا ہے، اس کو شہادت کا درجہ ملتا ہے۔ حضرت شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ ڈاکٹر عبدالقادر صاحب رحمۃ اللہ علیہ، وہ بھی بیس پارے کے حافظ تھے، سب بال سفید مگر حفظ کرتے کرتے آخر میں بیس پارے کے حافظ ہو کر دنیا سے گئے، تہجد گذار آدمی تھے، جب ان کو نہلانے لگے تو وصیت بھول گئے، غلطی سے ہاتھ کہیں شرم کی جگہ لگ گیا، ان کی روایت ہے کہ جب نہلاتے نہلاتے ہاتھ غلطی سے کہیں لگ گیا تو مولانا عبدالمجید صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا ہاتھ میرے ہاتھ پر یوں آ گیا، حالانکہ انتقال ہو چکا تھا، لیکن ان کی کرامت بعد از مرگ ظاہر ہوئی کہ ہاتھ اُٹھا اور ایسے آ گیا۔ ڈاکٹر صاحب نے بتایا کہ جب ان کا ہاتھ میرے ہاتھ پر آیا تو میں کانپ گیا اور میں نے جلدی سے توبہ کی۔ پھر جب دفن کر دیئے گئے تو چھ مہینے کے بعد اعظم گڑھ کے قبرستان میں بارش ہوئی اور قبر کھد گئی، لوگوں نے جا کر دیکھا تو کفن بالکل صحیح تھا اور جسم بالکل تازہ ویسے ہی تھا۔ یہ تو اُن شہیدوں کا حال ہے جو اصلی شہید کافروں کی جنگ والے نہیں ہیں، سبحان اللہ!

## حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کا ایک شخص کو دس دن میں خلافت دینے کا واقعہ

انہی مولانا عبدالمجید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے یہ روایت بیان کی جو میں اب پیش کر رہا ہوں۔ فرمایا کہ ایک شخص تھانہ بھون حاضر ہوا، اور آٹھ دس دن میں حضرت نے اس کو خلافت دے دی۔ خانقاہ میں سب کو حیرت پیدا ہوگئی کہ کیا بات ہے؟ دس دن میں خلافت تو حضرت نے کسی کو نہیں دی، لوگ تلاش میں کرید میں لگ گئے کہ یہ کوئی خاص معاملہ معلوم ہوتا ہے، حضرت ہی سے معلوم کرنا چاہیے۔ حضرت نے فرمایا کہ اَور لوگوں کا تو بُری بُری عادتوں کا امالہ ہوتا ہے، جیسے غصہ بُری چیز ہے، اب اس کو اچھی طرف لگا دیا کہ اب نفس کی حرام خواہشات پر غصہ آنے لگا، لالچ بُری چیز ہے، اب اس کو دین میں لالچ آ گئی، نفلوں میں لالچ کرنے لگا، دعا مانگنے کی لالچ لگ گئی، دعاؤں کا لالچی بن گیا۔ جیسے ایک تبلیغی میمن نے اپنے دوست سے کہا کہ بھئی! میمن بڑا لالچی ہوتا ہے۔ وہ پہلے تو ڈرا کہ شاید کچھ ادھار مانگے گا، اس نے پوچھا کہ تمہارے اندر کون سی لالچ ہے؟ کہا میمن تو لالچی ہوتا ہے مگر اب میری لالچ بدل گئی ہے، اب میں دعا کا لالچی ہو گیا ہوں، میرے لئے دعا کرنا۔ دیکھا آپ نے، لالچ کا مطلب بدل گیا، اگر اصلاح ہو جاتی ہے تو وہی چیز کارآمد ہو جاتی ہے۔ اصلاح کے بعد جو بُری چیز ہوتی ہے وہ مفید ہو جاتی ہے، سنکھیا زہر ہے مگر کشتہ بنانے کے بعد مقوی

ہوجاتا ہے۔ اگر ہمارے نفس کے زہر، بُری بُری خواہشات، ان کو اللہ کے راستہ میں ماردیا جائے تو یہ سب کے سب مقوی ہوجاتے ہیں، روحانیت ان سے قوی ہوجاتی ہے۔

## اسی مجذوب کا حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں پہنچنے کا غیبی انتظام

توحضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس کے رذائل کا امالہ نہیں بلکہ بطورِ کرامت ازالہ ہوگیا، اب اس میں کوئی رذیلہ نہیں رہا، ایک بزرگ کی کرامت سے اس کا تمام گندی چیزوں کا ازالہ، قلع قمع ہوچکا ہے۔ پوچھا کہ حضرت وہ کیسے؟ توحضرت نے اس سے سب باتیں پہلے سے پوچھ لی تھیں، بتایا کہ جنگل میں بھینس چراتے تھے، بالکل جاہل تھے، اَن پڑھ تھے۔ اس جنگل میں ایک ابدال آیا اور اس نے اس سے کہا کہ ہمیں بھوک اور پیاس لگی ہے، کچھ پانی پلادو، دودھ وغیرہ پلادو۔ اس نے جلدی سے دودھ دوہ کر پلادیا، بھوک پیاس میں کوئی چیز پیش کردی، تو اللہ والوں کا معمول ہے، ان کی فطرتِ سلیمہ کا تقاضا ہوا، اللہ والے اپنے اوپر احسان کرنے والوں کو نیک بدلہ دینے کی فکر کرتے ہیں۔ اس نے کہا کہ میرے لئے دعا کیجئے گا، پوچھا کیا دعا کروں؟ کہا کہ اپنے جیسا اللہ والا بننے کی دعا کردیجئے، کیسے بنوں؟ انہوں نے کہا کہ ہندوستان میں ایک مولانا اشرف علی صاحب ہیں، تُو ان سے مرید ہوجا، اور حضرت کا نقشہ بھی انہوں نے کچھ کرامت، تصرف سے دِکھادیا۔ اب یہ چرواہے صاحب کہیں پہلے عالم ہوئے، اس کے بعد حضرت کی تلاش میں لگے، جگہ جگہ گئے، بہت سے بزرگوں کو دیکھا، نہ وہ چہرہ پایا نہ وہ نام ملا۔ آخر تھانہ بھون جاکر جب حضرت کو دیکھا تو بس دل نے کہا کہ اوہو! یہ تو وہی ہیں، نام بھی وہی مولانا اشرف علی۔ حضرت کو سب بات بتائی، حضرت نے ان کو بیعت کرلیا اور ذکر بتادیا، پھر دس دن میں ان کو خلافت دے دی، تب حضرت نے فرمایا کہ جن بزرگ نے تمہارے اوپر توجہ ڈالی تھی وہ صاحبِ کرامت تھے، اپنے وقت کے ابدال تھے، تمہارا سب ازالہ پہلے ہی ہوچکا ہے۔

(اگست ۱۹۸۶ء از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا اسکول میں گیتا کی بجائے درود شریف پڑھنا اور نمازِ جمعہ کا قصہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ قادی پور تحصیل جہاں ہم مڈل پڑھتے تھے تو شہر سے باہر ایک مسجد تھی، وہ مسجد جنگل میں کہلاتی تھی وہاں جنات وغیرہ بھی خوب لوگوں کو ڈراتے تھے۔ اسی مسجد میں مَیں اکثر نماز پڑھتا تھا، وہاں کبھی بھیڑیا وغیرہ بھی نکلتا تھا۔ مجھے یاد ہے کہ میری والدہ بہت پریشان ہوتی تھیں کہ اختر رات کو اُٹھ کر بھاگ جاتا ہے۔ لہٰذا پھر وہ دروازے کو تالا لگانے لگیں، کہنے لگیں اتنی رات کو مت جاؤ، کہیں بھیڑیا حملہ کردے لیکن چونکہ میری طبیعت میں جنگل، سناٹا، آسمان، ان سے اس وقت سے ہی مناسبت تھی۔ آسمان کی طرف دیکھتا تھا تو مجھے کوئی ذات کھینچتی تھی کہ

اس کوکون بنانے والا ہے؟ اس قسم کے خیالات آتے تھے کہ کون بنانے والا ہے آسمان وزمین، سورج و چاند کو۔ اس لئے میں کہتا ہوں کہ میرا کوئی کمال نہیں ہے، سب اللہ تعالیٰ کا جذب ہے ورنہ اتنی کم عمری میں کون مجھے سمجھانے والا تھا۔ پھر جس کا خاندان بھی علم والا نہ ہو یعنی ہمارے خاندان میں کوئی بھی عالم مولوی نہیں تھا، اس وقت سارا ماحول فسق وفجور کا تھا، سب یہی چاہتے تھے کہ جیسا گردوپیش میں ہو رہا ہے ویسے ہی رہیں۔ ہم تین سو طالب علموں میں صرف تین مسلمان تھے باقی سب ہندو تھے لیکن جب ہیڈ ماسٹر کہتا تھا پڑھو، صبح صبح اسکول شروع ہوتا تو وہ گیتا پڑھا تا تھا کہ کہو ؎

اے پر بھوا آنند داتا، گیان (سمجھ، عقل) ہم کو دیجئے

تو میں کہتا تھا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ، ہاتھ باندھے ہوئے میں درود پڑھتا تھا، میں نے سب مسلمان لڑکوں سے بھی کہا کہ خبردار! جو یہ کہے وہ مت پڑھنا، تم لوگ درود پڑھا کرو، منہ ہلاتے رہو، وہ ظالم کیا سمجھے گا؟ وہ سمجھے گا اس کی کہی ہوئی بات پڑھ رہے ہیں۔ میں نے سب لڑکوں کو فرنٹ کر دیا ہیڈ ماسٹر سے۔ میں نے کہا یہ کتنا ہی کہے تم لوگ اے پر بھوا مت کرو، سیدھے سیدھے درود شریف پڑھو، سب نے میری بات مان لی۔ اچھا! پھر جمعہ کے لئے ہم نے ہیڈ ماسٹر سے چھٹی منظور کروائی، اس نے کہا کہ تم صرف تین لڑکے ہو، تمہارے لئے ہم کیوں چھٹی کریں؟ تمہاری اکثریت نہیں ہے، اکثریت تو ہندوؤں کی ہے۔ میں نے کہا کہ جمعہ کے لئے تو آپ کو چھٹی دینی ہوگی، اگر نہیں دیں گے تو ہم بغیر چھٹی چلے جائیں گے، لہٰذا مجبوراً اس کو چھٹی دینی پڑی۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت کا شکر ادا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے بچپن ہی سے الحمد للہ یہ شوق عطا فرمایا تھا۔

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کو بچپن ہی سے امامت، پگڑی اور تقریر کا شوق تھا

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ تقریر کا شوق بھی مجھے اسی وقت سے تھا جبکہ ہم مڈل اسکول میں پڑھتے تھے اور نماز کی امامت بھی مجھے نابالغی سے مل گئی تھی، یعنی میرے گاؤں والے ایسے نادان تھے بے چارے کہ ان کو یہ مسئلہ ہی نہیں معلوم تھا کہ نابالغ کے پیچھے نماز نہیں ہوتی؟ کیونکہ میری تقریر سن کر اور میری نماز وغیرہ دیکھ کر وہ کہتے تھے کہ ان سے ہی نماز پڑھواؤ۔ تو میں نے جمعہ کی نماز بھی پڑھائی اور عید کی نماز بھی پڑھائی۔ وہ لوگ مجھے حقہ بھی پیش کرتے تھے، مجھے اپنا پیر صاحب کہتے تھے کہ پیر صاحب آ گئے، حقہ لاؤ بھئی! نابالغ کو حقہ بھی پلایا۔ بس! ایک تو ہے عالم بزرگوں کے خاندان میں ایسا ہوتا لیکن ایک ہمارا ماحول ایسا تھا، تو محض اللہ تعالیٰ کے فضل سے یہ سب معاملہ ہے۔

(ایک صاحب کو مخاطب کر کے فرمایا) آج تم نے ہمارا بہت سا راز فاش کیا، لیکن میں ان رازوں کے فاش ہونے سے نادم اور غمگین نہیں ہوں، اس کی وجہ یہ ہے کہ میرے نزدیک اللہ کی رحمت کی قیمت کے مقابلہ میں یہ راز

وغیرہ کی کوئی قیمت ہی نہیں۔ نہ یہ راز قیمتی نہ میں قیمتی، صرف اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے جس نے بچپن سے توفیق دی، نہ کوئی رہبر تھا نہ راہنما تھا، نہ کوئی کہنے والا تھا کہ چلو میرے ساتھ۔ طبیہ کالج کا ماحول بھی کیسا تھا؟ سارے مسٹر تھے، داڑھی منڈائے ہوئے تھے، لیکن عصر کے بعد فوراً صابری منزل مولانا شاہ محمد احمد صاحب دامت برکاتہم کی خدمت میں بیٹھنا، جوانی میں ہمارے سب ساتھی گنگا جمنا پر نہاتی ہوئی عورتوں کو دیکھنے جاتے تھے، ہم بھی ان کے ساتھ سینما دیکھنے چلے جاتے لیکن نہیں! اللہ تعالیٰ کی توفیق سے وہ تین سال مولانا شاہ محمد احمد صاحب کی صحبت میں گذرے، تین سال مسلسل عصر سے بارہ بجے رات تک۔ ایسی جلی بھنی شخصیت کی صحبت میں جس کا شعر یہ ہے ؎

سنیں یہ بات میری گوشِ دل سے جو میں کہتا ہوں
میں ان پر مر مٹا تب گلشنِ دل میں بہار آئی

اللہ پر مر مٹو پھر دیکھو دل کی بہار، کوئی نوکری کے لئے پھرتا ہے کوئی کس لئے پھرتا ہے۔

(۳۱/اگست ۱۹۹۱ء بروز ہفتہ بعد عصر از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے بچپن کی زندگی کے عجیب حالات

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ میری زندگی عجیب وغریب حالات میں گذری ہے، بارہ سال کی عمر میں جب میں بالغ بھی نہیں ہوا تھا تو ہمارے گاؤں سے تقریباً دوسو گز دور ایک بالکل غیر آباد مسجد تھی، ایک دم سنسان اور سناٹے میں تھی، اس غیر آباد مسجد میں جا کر میں عبادت کرتا تھا۔ اسکول سے چھٹی کے بعد عصر وہیں پڑھتا تھا، اگر کوئی مل جاتا تو جماعت کر لیتا تھا ورنہ اکیلے ہی پڑھ لیتا تھا۔ وہ لوگ میرے ایسے معتقد ہو گئے تھے کہ انہوں نے مجھ سے بیعت کر لی، اَن پڑھ جاہلوں کی بستی تھی، زیادہ تر گھوسی تھے، دودھ بیچنے والے، انہوں نے مجھے اپنا پیر بنا لیا اور مجھ سے نماز میں امامت بھی کرواتے تھے۔ ہم بھی چھوٹے تھے، ہمیں مسئلہ معلوم نہیں تھا، اور وہ لوگ بھی اس مسئلے سے جاہل تھے کہ نابالغ کے پیچھے نماز نہیں ہوتی۔ اس بستی میں میرے ہم عمر بچے تو تھے لیکن ہم مذاق کوئی نہیں تھا، مجھے تقریر کا بھی شوق تھا اور امامت کا بھی، میں نے گاؤں میں عید کی نماز بھی اسی کم عمری میں پڑھائی۔ اس وقت جو کھیل ہم کھیلتے تھے وہ بھی امامت تھا، میں پگڑی باندھ کر امام بن جاتا، اب نماز کے دوران بڑی بہن ہماری پگڑی چھیڑ کر بھاگ جاتیں، ان کو ہمیں چھیڑنے میں مزہ آتا تھا۔ رمضان کا مہینہ آتا تو ہم سحری کھا کر تین بجے رات کو اس ویرانے میں چلے جاتے۔ اس مسجد میں جا کر اکثر یہ شعر پڑھتا تھا ؎

اپنے ملنے کا پتہ کوئی نشاں
تُو بتادے مجھ کو اے ربِ جہاں

ویرانہ اور پھر دیہاتی راستے، پتلی پتلی پگڈنڈیاں، بھیڑیئے کا بھی ڈر تو ابّا جان بھی رات ہی کو لالٹین اور لاٹھی لے کر ہماری تلاش میں پیچھے پیچھے آتے۔ ابّا کو بڑی فکر رہتی تھی کہ کہیں کسی غلط آدمی کے پاس نہ چلا جاؤں۔ میں ایک بار سادھوؤں کے پاس بھی پہنچ گیا تھا، ابّا کو علم ہوا تو ڈنڈا لے کر ان کو دوڑا دیا۔

ص ۳۸ سے متعلق

(۱۲/اگست ۱۹۹۱ء بروز پیر از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا حکمت پڑھنے کے بعد عالم بننے کا عجیب قصہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اگر کبھی کوئی کام باوجود کوشش کے نہ ہو رہا ہو تو گھبرانا نہ چاہیے، بعض وقت بندہ کسی کام میں خیر سمجھ کر اسے کرنا چاہتا ہے اور اس کا انجام شر ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کام کو نہیں ہونے دیتے اور بعض وقت بظاہر نقصان نظر آتا ہے لیکن حقیقت میں اس کا فائدہ ہوتا ہے۔ اب دیکھئے! یہ فقیر حکمت پڑھنے کے بعد میرٹھ میں اسسٹنٹ ہیلتھ افسر تھا، اچانک نوٹس آیا کہ پانچ آدمیوں کی ملازمت ختم کردی گئی ہے، ان میں محمد اختر نام بھی تھا۔ مجھے بڑا صدمہ ہوا، صدمے اور غم سے میں چادر اوڑھ کر لیٹ گیا کہ ملازمت چلی گئی، اب کیا ہوگا؟ پھر اللہ نے دل میں ایک بات ڈالی اور میں میرٹھ سے سیدھا اعظم گڑھ، پھولپور آیا، نہ والدہ سے ملا، نہ رشتہ داروں سے ملا، میرا سامان بھی دوسری ٹرین سے آیا، اور حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ حضرت! میں علمِ دین پڑھنا چاہتا ہوں۔ حضرت بہت خوش ہوئے، فوراً سواری پر ساتھ بٹھایا اور مدرسہ سرائے میر تشریف لائے، اساتذہ سے فرمایا کہ دیکھو! یہ حکمت پڑھنے کے بعد اب مولوی بننا چاہتے ہیں، ان کو فوراً داخلہ دو اور ان کی قدر کرو۔ تو اگر ملازمت نہ چھوٹتی تو میں علمِ دین حاصل کرنے کے لئے کبھی مدرسہ نہ جاتا، ساری زندگی مریضوں کو انجیکشن لگاتا رہتا۔

(۲۳/جولائی ۱۹۹۱ء بروز منگل، بعد عصر، خانقاہ گلشنِ اقبال از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے نوجوانی میں حالاتِ خاصہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اگر میں اپنا حال طالب علمی کا بتادوں تو سب لوگ رونے لگو گے۔ ۱۹۴۸ء کی بات ہے، ہمارا مدرسہ بہت غریب تھا، ایک روپیہ وظیفہ نہیں دیتا تھا، کبھی تنخواہیں بھی رُک جاتی تھیں، کوئی ناشتہ نہیں ملتا تھا، ہفتہ بھر میں ایک وقت سبزی، ایک وقت گوشت، وہ بھی بھینسے یا بیل کا اور باقی بارہ وقت پتلی دال پانی جیسی، چٹنی بھی کچھ نہیں ہوتی تھی۔ میرے والد صاحب کا انتقال ہو چکا تھا، میں نے کسی کو اطلاع نہیں کی، میرے بہنوئی، چچا

وغیرہ تھے، ان کو اطلاع دیتا تو وہ ضرور بھیجتے لیکن ہمارا ناشتہ مناجاتِ مقبول اور شیخ پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت تھی، حضرت کو دیکھ کر مزہ آتا تھا۔ کبھی احساسِ کمتری نہیں ہوتا تھا کہ میں غریب طالب علم ہوں، اسی شان سے رہتا تھا۔ حضرت بھی ناشتہ نہیں کرتے تھے حالانکہ بڑے زمیں دار تھے، حضرت کو کھانے یا پیسے کی کوئی کمی نہیں تھی، میں نے بھی کہلا دیا کہ میں بھی ناشتہ نہیں کروں گا۔ اُس زمانہ میں شوق ایسا تھا کہ جیسا پیر کرے ویسا ہی ہم بھی نقالی کریں۔ لیکن کبھی کسی مال دار سے مرعوب نہیں ہوا۔

ص۵۶ سے متعلق

(۲۰ ستمبر ۱۹۹۱ء ۱۱ بجے رات، کمرہ خاص، احبابِ خاص کی مجلس از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت پرتاب گڑھی رحمۃ اللہ علیہ کے حالاتِ خاصہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ ہمارے بزرگوں کا عمل ہمارے لئے کس قدر مشعلِ راہ ہے کہ حسینوں سے کس طرح نظر کی حفاظت کرنی چاہیے؟ میں جب حضرت پرتاب گڑھی دامت برکاتہم کے پاس جایا کرتا تھا تو کبھی حضرت کو نہیں دیکھا کہ حسین لڑکوں کی طرف نظر اٹھاتے ہوں، وہ تو معلوم ہوتا تھا کہ کسی اور ہی عالم میں رہتے ہیں۔ اپنے پیر مولانا بدر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ بارہ سال رہے، ان کے پیر فرماتے تھے کہ قیامت کے دن اگر اللہ پوچھے گا کہ کیا لائے ہو تو میں مولانا محمد احمد صاحب کو پیش کردوں گا۔ آہ۔ کبھی شاگرد بھی ایسے ہوتے ہیں کہ استاد اُن پر فخر کرتا ہے۔ جوانی میں ۷۰ ہزار مرتبہ اللہ اللہ کرتے تھے۔ جب میں بیس بائیس سال کی عمر میں جایا کرتا تھا تب بھی حضرت کے اللہ کہنے کی آواز باہر تک آیا کرتی تھی۔ اُف! کس قدر درد سے اللہ کا ذکر کرتے تھے، اتنا درد ہوتا تھا کہ بس دل چاہتا تھا کہ اللہ کے نام پر جان دے دوں۔ سننے والوں کا یہ حال ہوتا تھا تو کرنے والے کی کیا کیفیت ہوتی ہوگی!

ص۵۷ سے متعلق

(۲۳ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## شیخ کے دسترخوان پر کھانا کھانے کا ادب

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا جب شیخ حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ سیتاپور تشریف لے گئے تو ایک ذمہ دار کے ہاں دعوت تھی، دسترخوان بچھا ہوا تھا، میزبان نے ایک پیالہ میں ایک پاؤ کے

قریب ملائی اوراس میں بادام پسا ہوا، حضرت کے لئے لاکر سامنے رکھا۔ حضرت اس میں سے کھا رہے تھے، میز بان حضرت کے خلیفہ تھےتو قدرتی طور پر چاہتے تھے کہ میرا شیخ اس میں سے کھا لے۔ اب جناب ایک دیہاتی، کھیت جوتنے والا، میز بان کا رشتہ دار بھی دسترخوان پر بیٹھا ہوا تھا، اس نے جلدی جلدی اس ملائی اور بادام کو کھانا شروع کر دیا۔ حضرت نے اس سے فرمایا کہ یہ تم کیا کررہے ہو؟ میز بان تو میرے لئے لایا ہے۔ اس نے کہا کہ حضرت! یہ آپ کا تبرک ہے، اس میں آپ کی انگلی لگ گئی ہے، تو میں آپ کا تبرک سمجھ کر کھا رہا ہوں کہ اس میں برکت آ گئی ہے۔ حضرت نے فرمایا کہ میری انگلی لگنے سے اس میں اس قدر برکت آ گئی، تو اس پیالہ کے بالکل پاس ہی ارہر کی دال بھی ہے، اس میں بھی میری انگلی لگی ہے، اس میں تمہیں تبرک نہیں نظر آ رہا ہے، یعنی یہ برکت جو ہے بڑی عقل مند معلوم ہوتی ہے، یہ رس ملائی اور بادام میں تو آتی ہے اور ارہر کی دال میں نہیں آتی، معلوم ہوا برکت بڑی عقل مند چیز ہے۔

ص ۷۹ سے متعلق

(۴ ستمبر ۱۹۹۱ء بروز بدھ، قبل مغرب، خانقاہ گلشنِ اقبال از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کا کئی کئی ماہ مقروض رہنا

(بعض احباب مجلس میں بیٹھے تھے کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ نے احقر کو آواز دی، سہیل! ادھر آ جاؤ، دین کی ایک بات سنو) پھر فرمایا کہ کسی نبی نے نبوت ملنے کے بعد معاش کا کام، تجارت وغیرہ نہیں کی، کسی نبی کے لئے نبوت کے بعد جائز ہی نہیں ہے۔ اسی طرح کسی خلیفہ، کسی امیر المومنین کو بھی اجازت نہیں ہے کہ مسلمانوں کا خلیفہ بننے کے بعد وہ تجارت کرے، اس کو بیت المال سے اپنے گھر کا خرچہ لینا بالکل جائز ہے۔ دین کا خادم سچا ہو، سنت پر شریعت پر چلتا ہو، جعلساز چکر باز پیٹ کا دھندہ کرنے والا جعلی آدمی نہ ہو تو اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے دلوں میں ڈال دیتے ہیں کہ وہ اس کو ہدیہ دیں، بلا اشارہ بلا سوال اس کا کام چلتا ہے۔ یہ سرکاری قبولیت کی علامت ہے کہ یہ شخص سرکاری کام کے لئے قبول کرلیا گیا۔ نبیوں کا کام اسی سے چلا، ولیوں کا کام بھی اسی سے چلتا ہے۔ میرے شیخ بھی جب زراعت چھوڑ کر آئے تو کوئی ذریعہ نہیں تھا، بعض اوقات ایسا بھی ہوتا تھا کہ حضرت کے پاس ایک پیسہ بھی نہیں ہوتا تھا، پھر ادھار قرض لے کر گذارہ کرنا پڑتا تھا۔ حضرت مجھے ہی بھیجتے تھے، میری ذمہ داری پر بنیوں کی دکان سے حضرت ادھار سامان منگواتے تھے، ادھار چڑھتے چڑھتے دو دو مہینے ہو جاتے تھے۔ بنیے مجھ سے پوچھتے تھے کہ مولوی جی! ادھار کب واپس کرو گے؟ میں کہتا تھا جب اللہ دے گا تب دیں گے۔ پھر کہیں سے ہدیہ آ جاتا تھا تو سب کا سب ادا بھی ہو جاتا تھا۔ اللہ تعالیٰ لوگوں کے

دلوں میں ڈالتا تھا، وہ ہدیے دیتے تھے، ہدیوں سے کام چلتا تھا۔ اسی سے تمام اولیاء اللہ کا کام چلتا ہے، اسی سے نبیوں کا کام چلا ہے۔ اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں ڈالتے ہیں تو کوئی اس کو حج کرا دیتا ہے، اسی لئے آپ دیکھتے ہیں کہ مولوی حافظ حج پہ جاتے رہتے ہیں اور بڑے بڑے مال دار لوگ بیٹھے رہ جاتے ہیں۔ مگر اخلاص شرط ہے، کسی سے سوال نہ کرو، اگر خواب بھی دیکھ لو کہ روضۂ مبارک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر حاضری نصیب ہوگئی تو مال داروں کے سامنے یہ خواب بھی بیان مت کرو، یہ بھی مانگنا ہے، اشارہ دینا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ہمیں بلایا ہے، جو نہیں بھیجے گا، حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اس کی گردن توڑ دیں گے، نعوذ باللہ! یہ بھی غیرت کے خلاف ہے، لہٰذا اس خواب کو امیروں کے سامنے نہ بیان کرے، غریبوں میں بیان کردے، بلکہ اپنی تعریف والی بات غیرِ شیخ کو بھی بیان نہ کرے، شیخ کو بیان کردے۔

خلاصہ یہ کہ جو چیز اللہ تعالیٰ بغیر اشارہ بغیر سوال کے بھیج دیں، اس میں اللہ تعالیٰ نے برکت رکھی ہے، اسی کا نام ہدیہ ہے، تحفہ ہے، اور اگر مانگ کر کے کوئی لیتا ہے تو اس کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی بددعا ہے **وَمَنْ اَخَذَہٗ بِاِشْرَافِ نَفْسٍ لَّمْ یُبَارَكْ لَہٗ فِیْہِ** اس میں برکت نہیں ہوگی۔ تو جس مال میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی بددعا شامل ہوجائے وہ کبھی مفید نہیں ہوسکتا۔ اس لئے سوال کرنے سے بہت زیادہ احتیاط کرو، زبان کو دل کو باندھ کر رکھو۔ خود اللہ تعالیٰ کسی کے دل میں ڈال دیں تو وہ اَور بات ہے ورنہ پیٹ پر پتھر باندھے رہو۔

ص ۸۰ سے متعلق

(۲۰ رمئی ۱۹۹۱ء از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ ہر جمعرات کو اپنے شیخ کی خدمت میں پانچ میل پیدل جاتے تھے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا کروڑ کروڑ شکر ہے کہ اس نے مجھے اپنے شیخ سے بہت محبت عطا فرمائی تھی۔ میں آسمان کی طرف بھی دیکھتا تھا تو معلوم ہوتا تھا کہ جیسے حضرت چلے آرہے ہیں۔ ہر جمعرات کی ظہر پڑھ کر بستر سر پہ رکھ کر سرائے میر مدرسہ سے پھولپور حضرت کی خانقاہ جاتا تھا، پانچ میل پیدل جانا اور پانچ میل پیدل آنا، چپل بھی ہاتھ میں لے لیتا تھا کیونکہ چپل گھس جاتی، طالب علمی میں غریبی کا زمانہ تھا، اور بہت تیز چلتا تھا۔ عصر کی نماز باجماعت حضرت کے ساتھ پڑھتا تھا۔ اگلے دن جمعہ کو حضرت کا بیان ہوتا تھا، بیان سنتا تھا، رات وہیں رہتا تھا، پھر ہفتہ کی صبح جماعت سے نماز پڑھ کر زار و قطار روتا ہوا رخصت ہوتا تھا۔ اگر کبھی ناغہ ہوجاتا تھا تو دل میں ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے دل سے کوئی چیز نکل گئی ہو۔ اساتذہ کہتے تھے کہ اس کو پیر سے فرصت نہیں ہے، اس کو علم کیا آئے گا؟ لیکن

اب وہ حیران ہوتے ہیں کہ یہ کہاں سے روح المعانی کے حوالے دیتا ہے حالانکہ بڑے بڑے علماء اس تفسیر کے دیکھنے سے محروم ہیں، اور ہمیں مشکوٰۃ شریف کی شرح مظاہرِ حق سے اردو میں پڑھائی گئی تھی اور میں اس کی شرح مرقاۃ سے جو عربی میں ہے، پڑھاتا ہوں الحمدللہ علٰی ذٰلك۔

(۶؍ستمبر ۱۹۹۱ء، بروز جمعہ، چار بجے دوپہر، کمرے میں آرام کرتے ہوئے از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کے سفرِ حج پر جاتے وقت حضرت والا کی کیفیت

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ میرے شیخ حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ جب ۱۹۵۸ء میں حج کرنے گئے تو ہم آہ کر کے رہ گئے۔ ہم غریب تھے اور حضرت کے مریدوں میں بھی کوئی اتنے مال دار نہیں تھے کہ ہمارا انتظام ہوجاتا۔ شاہ گنج لکھنو تک ہم حضرت کو پہنچانے گئے، اس سفر میں حضرت ہردوئی دامت برکاتہم بھی ساتھ گئے تھے۔ لکھنو سے ہم واپس آگئے۔ حضرت کے جانے سے مسجد ایک دَم ویران لگنے لگی۔ میرا کسی چیز میں دل ہی نہیں لگ رہا تھا، روتے روتے بڑی مشکل سے وقت کٹا۔

(۱۵؍ستمبر ۱۹۹۱ء، بروز اتوار قبل ظہر، حجرہ خاص از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کا حضرت والا کی امانت داری پر اعتماد

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ الحمدللہ! میرے شیخ شاہ عبدالغنی پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کو میری امانت پر کتنا اعتبار تھا، اس کا اندازہ اس واقعہ سے کیجئے۔ ایک حاسد نے حضرت سے کہا کہ آپ جتنا ہدیہ تحفہ ملتا ہے، سب حکیم اختر کے پاس رکھوا دیتے ہیں، یہ مسکین آدمی ہے، اس کا کیا بھروسہ ہے؟ کہیں اِدھر اُدھر نہ چھپالے؟ تو حضرت نے فرمایا کہ میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ ''اختر کے ایمان کے نزدیک ایک لاکھ روپیہ اور ایک کی نوٹ، ایک روپیہ برابر ہے''۔ جانتے ہو یہ کب اور کہاں فرمایا تھا حضرت نے؟ پھولپور میں آج سے کم از کم چالیس سال پہلے فرمایا تھا۔ ہر شیخ اپنے شاگردوں کو پہچانتا ہے، جیسے قصائی اپنے بچھڑوں کو جانتا ہے کہ میرا جانور دو دانت کا ہے یا چار دانت کا؟ حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ میں اپنے مریدوں کے دانت جانتا ہوں کہ وہ کتنے دانت کے ہیں؟ لاکھ کوئی آہ وزاری دکھالے، لاکھ کوئی اپنی ضربیں دکھالے، لاکھ اپنے اچھے اچھے خواب بیان کردے، میں سمجھتا ہوں کہ اس کے اندر نسبت مع اللہ اور تقویٰ کس درجہ کا ہے۔ خلفاء کے حالات یا ان کے خطوط کی نقل سے کوئی شیخ کو دھوکہ نہیں دے سکتا۔ بعض لوگوں نے حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کو ان کے خلفاء کے خطوط کی نقل لکھ کر بھیجنی شروع کردی کہ شاید ہمیں بھی خلافت مل جائے، حضرت پہچان گئے اور ہنسے اور فرمایا کہ یہ مجھے دھوکہ دینا چاہتے ہیں۔

ص ۸۰ سے متعلق

(۲۹ محرم ۱۴۲۹ھ مطابق ۱۳/اگست ۱۹۹۱ء بروز منگل بعد فجر، خانقاہ شریف از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی پھولپوری زندگی کے بعض حالات

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اچھا بھئی! یہ غیر اختیاری مضمون بیچ میں آ گیا۔ ان شاء اللہ! یہ مجلسیں جو ہوتی ہیں بڑے بڑے وعظوں سے زیادہ موثر ہوتی ہیں، یہ باتیں ایسی ہیں جو کتابوں میں نہیں ملتیں۔ اختر نے جوانی لگائی ایک بوڑھے کے ساتھ، اللہ نے مجھے توفیق دی، جو مزہ مجھے ملا، وہ میں آپ کو بھی دینا چاہتا ہوں۔ بہت زیادہ معمر پیر مجھے اس وقت ملے لیکن مجھے اتنا مزہ آیا کہ آپ سے کیا بیان کروں! حضرت بالکل جنگل میں تھے، کوئی گھر قریب نہیں تھا۔ مغرب بعد ایسا سناٹا ہوتا تھا کہ انسان کی گفتگو بھی نہیں سنی جا سکتی تھی۔ میرا شیخ اکیلا ستاروں کی روشنی میں عبادت، آہ و فغاں، نالہ و گریہ و زاری میں مشغول رہتا تھا۔ تھوڑی دیر میں چراغ بھی جب تیز ہوا چلتی تھی تو بجھ جاتا تھا۔ کئی کئی گھنٹے آہ و نالے سننے میں اتنا مزہ آتا تھا کہ کبھی مجھے تمنا بھی نہیں ہوئی کہ چلو! دوستوں میں چل کر گپ شپ لگائیں۔ حضرت خود انجمن تھے، حضرت کی ذات خود ایک محفل تھی، الحمد للہ! ورنہ جوان بچوں کا کیا دل چاہتا ہے؟ آپ بتائیے! جوانی میں دل چاہتا ہے دو چار اَور لڑکے ہوں، خوب گپ شپ ماروں، فٹبال کھیلوں، کرکٹ کھیلوں، سیر و تفریح کروں، لیکن ہماری تفریح ہمارا شیخ شاہ عبد الغنی رحمۃ اللہ علیہ تھے۔

اچھا! پھر حاسدین الگ سیٹی مارتے تھے، ستانے والے بھی بہت تھے۔ کوئی کہتا تھا کہ مولانا کے ساتھ ہر وقت کھاتا ہے، کاروں پر گھومتا ہے، شیخ کے مرنے کے بعد دیکھیں گے۔ ایسا ستاتے تھے کہ یہ شیخ کو چھوڑ کر بھاگ جائے، جب حضرت کھانا کھاتے تو دور سے لقمہ کھانے کی اداکاری کرتے، کہتے تھے اس کو تو بڑی عزت مل رہی ہے، کچھ دن کے بعد سارے مرید کہیں اسی کو پیر نہ ماننے لگیں۔ میں نے کہا کہ میں بھاگنے والا نہیں ہوں، عشق سخت جان بنا دیتا ہے۔ حاجی نذیر صاحب بکھرا والے نئی کار لے کر آئے، پورے ضلع میں پہلے مسلمان تھے جن کے پاس موٹر تھی، عمدہ شاندار نئی کار، ان کی ملایا کی آمدنی تھی، اسی کار پر حضرت کو سیر کرانے لے گئے اور مجھے بھی بٹھایا۔ پانچ میل کار میں گھمایا، پھر اسی کار سے شیخ کو، مولانا ابرار الحق صاحب کو، حافظ عبد الولی صاحب، شروانی صاحب اور مجھے بٹھا کر لے گئے اور خود چلا رہے تھے۔ اعظم گڑھ سے ایک دم گنج مراد آباد، حضرت شاہ فضل رحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر، گنج مراد آباد سے سیدھے دیوبند، دیوبند سے دہلی، دہلی کے بزرگوں شاہ عبد الحق ردولوی رحمۃ اللہ علیہ اور شاہ عبد الرزاق بانسوی رحمۃ اللہ علیہ اور تمام مزارات پر حاضری دی۔ پھر سہارنپور مولانا زکریا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے یہاں بھی حضرت کے ساتھ دعوت کھائی، پھر دیوبند حضرت قاری طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے یہاں، تھانہ بھون آخری منزل تھی اسی کار سے۔ تو یہ عزت حاسدوں کو

کہاں ہضم ہوتی، لیکن میں نے کہا تم لوگ ستالو ؎

مجھ کو جی بھر کے ستالیں شوق سے

میں ان کے بارے میں حضرت سے شکایت بھی نہیں کرتا تھا کیونکہ شکایت کرنا بھی دلیلِ خامی ہے۔

ص ۸۲ سے متعلق

(۴؍جولائی ۱۹۸۶ء بروز جمعہ، خانقاہ گلشنِ اقبال)

## اچھی چیز کے لئے دایاں ہاتھ استعمال کرنا چاہیے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ مجھے خوب یاد ہے کہ حضرت شاہ عبدالغنی پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک مرتبہ مجھے پانچ روپے تحفے کے طور پر عنایت فرمائے، جب بڑے دیں تو تحفہ ہوتا ہے اور جب چھوٹے بڑوں کو دیں تو ہدیہ ہوتا ہے۔ وہ میرا طالبِ علمی کا زمانہ تھا تو نادانی سے میں نے بایاں ہاتھ آگے بڑھا دیا۔ حضرت جو اپنا ہاتھ بڑھا چکے تھے، واپس کھینچ لیا اور فرمایا بائیں ہاتھ میں نہیں دیں گے، سیدھا ہاتھ بڑھاؤ۔ اللہ کی نعمتوں کے اکرام کا حق یہ ہے کہ تم اس کو داہنے ہاتھ سے استعمال کرو تا کہ نعمت اور اذیت کی چیزوں میں فرق پیدا ہو جائے۔ یہ ایک سبق دیا تھا جو پوری زندگی کے لئے یاد ہو گیا، اللہ والے عملی تربیت کرتے ہیں۔

(۵؍ستمبر ۱۹۹۱ء، بروز جمعرات گیارہ بجے رات، حجرہ خاص از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ کا حضرت کے بچپن کا ایک خواب اور اس کی تعبیر

(رات کے کھانے کے بعد حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے کمرے میں ہم سات آٹھ لوگ حضرت والا کی خدمت کر رہے تھے۔ بچپن میں حضرت والا نے اپنی والدہ صاحبہ سے ایک کہانی ''دیو اور لومڑی اور باپ اور بیٹا'' والی سنی تھی، حضرت نے ہمیں بھی سنائی، پھر فرمایا کہ) ''یہ قصہ ہماری والدہ صاحبہ نے بچپن میں ہمیں سنایا تھا۔ جب ہم چھوٹے تھے تو والدہ سے کہتے تھے کہ اماں! نیند نہیں آ رہی ہے، کوئی کہانی سناؤ۔ تو وہ ایسے ہی لطیفے سنایا کرتی تھیں۔ میں، میری بڑی بہن، چھوٹی بہن سب خوب مزے لے کر سنتے تھے۔ آہ! اللہ تعالیٰ والدہ صاحبہ کے درجات کو بلند فرمائے، مغفرت بے حساب فرمائے۔''

ہماری اماں نے ایک خواب بھی دیکھا تھا کہ ''سخت اندھیری رات ہے، پھر اس میں ایک روشن چاند طلوع ہوتا ہے اور پھر ایک ستارہ نمودار ہوتا ہے۔'' یہ خواب دیکھ کر بات آئی گئی ہو گئی، اماں نے کسی کو یہ خواب بیان بھی نہیں کیا،

حتیٰ کہ مجھے بھی خبر نہیں تھی۔ پھر وقت گذرنے کے ساتھ والدہ اس خواب کو بالکل بھول گئیں۔ بہت عرصے بعد جب میری اماں کا حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ سے نکاح ہوا تب اللہ تعالیٰ نے وہی بھولا ہوا خواب میری اماں کو یاد دلا دیا، انہوں نے حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کو بتایا، حضرت نے مجھے بتایا کہ تمہاری اماں نے ایسا خواب دیکھا تھا، اور فرمایا کہ تمہاری اماں کے لئے بہت مبارک خواب ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ازواجِ مطہرات میں سے ایک (حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا) نے یہی خواب دیکھا تھا۔ پورا قصہ اس طرح ہے کہ جب حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے نکاح میں آئیں تو ان کی آنکھوں میں نیلا (یا سبز) نشان تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان سے دریافت فرمایا کہ یہ تمہاری آنکھوں میں نشان کیسا ہے؟ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ میں نے اپنے پہلے خاوند (کنانہ بن ابی الحقیق، یہودی) سے کہا: میں نے خواب میں دیکھا کہ چاند میری گود میں آ گیا ہے تو اس نے مجھے تھپڑ مارا اور کہا: کیا تم یثرب (مدینہ) کے بادشاہ کو چاہتی ہو؟ (مرقاۃ، باب الولیمہ) پھر حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ نے اس خواب کی تعبیر دیتے ہوئے فرمایا کہ اس خواب میں میرے متبع سنت ہونے کی دلیل ہے۔ (یہ خواب اور تعبیر سنا کر حضرت والا کچھ دیر خاموش رہے پھر فرمایا کہ اس میں جو ستارہ طلوع ہوتا ہے، اس سے اختر کی طرف اشارہ ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ)

ص ۱۱۷ سے متعلق

(۱۲/اگست ۱۹۹۱ء، بروز پیر از ڈائری احقر سہیل)

## مولانا شبیر علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے محمد علی جناح کی عقیدت بواسطہ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ مولانا شبیر علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے محمد علی جناح کی عقیدت بواسطہ حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اتنی تھی کہ جناح صاحب نے اپنے محافظوں کو کہہ رکھا تھا کہ مولانا شبیر علی صاحب جب آئیں تو خبردار! ان کو روکنا مت، یہ اگر رات کے ۲ بجے بھی آئیں گے تو میں ان سے ملاقات کروں گا۔ چنانچہ یہ بات مولانا شبیر علی صاحب نے خود مجھ سے بیان کی کہ وہ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کا کوئی بہت اہم پیغام، جناح صاحب کے نام حضرت کا خط لے کر ان کی قیام گاہ دہلی پر رات بارہ بجے پہنچے، محافظوں نے ان کو پہچان لیا اور نہیں روکا۔ محافظوں کو اتنی بھی اجازت نہیں تھی کہ مولانا کے آنے کی پہلے اطلاع اندر پہنچائیں پھر جانے دیں، اپنی آمد کی اطلاع مولانا خود لے کر مسٹر جناح کے کمرے میں پہنچے، دیکھا کہ محمد علی جناح سجدے میں سر رکھے اللہ سے رو رہے ہیں کہ اے اللہ! پاکستان بنا دے۔ مولانا شبیر علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ان کو سنّی بنایا تھا، نماز خود سکھائی تھی اور مسٹر جناح نے وصیت کی تھی

کہ میری نمازِ جنازہ علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ پڑھائیں گے، میں سنّی ہوں، خبردار! کسی اور مسلک والوں کو ہرگز ہرگز میرا جنازہ نہ لے جانے دیا جائے۔ چنانچہ ان کی جنازے کی نماز علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے ہی پڑھائی، وہ امت کا دردر کھتے تھے، اور ایک مرتبہ حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں نے جناح کو خواب میں علماء کے لباس میں دیکھا ہے، ان کو حقیر مت سمجھو، اللہ جس سے چاہے کوئی بڑا کام لے لے۔

ص ۱۳۴ سے متعلق

(۱۰/ اگست ۱۹۹۱ء بروز ہفتہ بعد فجر، خانقاہ شریف از ڈائری احقر سہیل)

## جان کر من جملہ خاصان مے خانہ مجھے

(بعد فجر زبردست مجلس ہوئی، تقریباً چالیس منٹ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی زبانِ مبارک سے مضامین کا بادل مینہ برساتا رہا، ان مضامین میں (۱) حق تعالیٰ کی شدید محبت، (۲) صحبتِ اہل اللہ، (۳) حضرت والا نے جو بزرگوں کی صحبت اٹھائی، (۴) حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کی حیات، (۵) اللہ تعالیٰ کی شانِ جذب پر بیان فرمایا۔ آخر میں بڑے درد کے ساتھ فرمایا کہ) میری ان باتوں کی قدر کرلو، یہ سنی سنائی باتیں نہیں ہیں، یہ چشم دید واقعات ہیں، جن کے لئے مجھے خون کے دریا عبور کرنے پڑے۔ آج لوگ میرا آرام اور ٹھاٹھ دیکھتے ہیں تو دل میں حسد اور بدگمانی کرتے ہیں، کاش! یہ لوگ میرا وہ زمانہ دیکھتے جب مجھے شیخ کی محبت کی سزا دی جارہی تھی کہ میں شیخ کو چھوڑ کر بھاگ جاؤں۔ اس زمانہ کی حالت پر میرے دو شعروں سے اندازہ لگا لیجیے، یہ معمولی شعر نہیں ہیں، میں نے اپنے مجاہدات کو اِن میں بیان کیا ہے؎

جفائیں سہہ کر دعائیں دینا یہی تھا مجبور دل کا شیوہ
زمانہ گذرا اسی طرح سے تمہارے در پر دلِ حزیں کا
نہیں خبر تھی مجھے یہ اخترؔ کہ رنگ لائے گا خوں ہمارا
جو چپ رہے گی زبانِ خنجر لہو پکارے گا آستیں کا

یہی رونا ہے کہ زندگی میں قدر نہیں کی جاتی، اور انتقال کے بعد بہت القابات تین سطر میں نور اللہ مرقدہ وروّح اللہ روحہ لگائے جاتے ہیں لیکن؎

جان کر من جملہ خاصانِ مےخانہ مجھے
مدتوں رویا کریں گے جام و پیمانہ مجھے

اس کے بعد حضرت والا مع احباب کے ٹہلنے کے لئے تشریف لے گئے۔حضرت والا کے جاتے ہی مولانا مظہر صاحب دامت برکاتہم نے وہ پرچہ جس پر احقر نے مجلس کے ارشادات نوٹ کئے تھے، احقر سے لیا اور یہی شعر بار بار پڑھنے لگے، پھر اپنی ڈائری میں بھی یہ شعر نوٹ کیا اور فرمایا ''والد صاحب کا یہ شعر پڑھنا یونہی بے سبب نہیں ہے۔''اس بات پر احقر رونے لگا اور اسی کیفیت میں یہ خیال آیا کہ حضرت والا کے بغیر زندگی زندگی نہیں ۔

تیرے بغیر زندگی موت ہے زندگی نہیں
کوئی مزہ نہیں کوئی خوشی خوشی نہیں

اسی غم کی کیفیت میں ایک مصرع احقر کا موزوں ہوگیا۔

اتنا تڑپاؤ گے تو دنیا ہی سے گذر جائیں گے ہم

جب حضرت والا ٹہل کر واپس تشریف لائے، احقر حضرت والا کے سرِ مبارک میں تیل مالش کر رہا تھا تو حضرت مولانا مظہر صاحب مدظلہ کا عمل اور اپنا رونا اور جو مصرع ہوا، وہ حضرت والا کو سنایا تو حضرت والا مسکرا دیئے۔

(۸/اگست ۱۹۸۶ء۔بروز جمعہ بعد عصر از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ اپنے استعمالی کپڑے حضرت والا کو ہدیہ فرماتے تھے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ اپنا اتارن مجھے دیتے تھے، وہی میرا کپڑا ہوتا تھا۔ میرے پاس اپنی کوئی کمائی نہیں تھی، حضرت پہن کر کے کپڑے اتار دیتے تھے تو وہ ہم استعمال کرتے تھے یعنی تن کے کپڑے اور پیٹ کی روٹی پر ہم پھولپور میں رہتے تھے۔

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کے آخری لمحات کی کیفیت

(ڈاکٹر عبد الصمد کانپوری رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے آئے ہوئے تھے۔ان کے لئے ارشاد فرمایا کہ) یہ جو صاحب بیٹھے ہیں، ان کے والد صاحب میرے شیخ شاہ عبد الغنی رحمۃ اللہ علیہ کے معالج تھے۔آخری دن جب ان کے ابّا نے حضرت کی نبض دیکھی، انتقال سے چند گھنٹے پہلے تو فرمایا کہ اب حضرت آرام کریں گے۔ مجھے یہ جملہ بالکل اچھی طرح آج تک یاد ہے، ہم سمجھ گئے کہ اب کیا آرام فرمائیں گے۔جب حضرت کی آخری ہچکی نکلی تو میں وہاں موجود تھا، میرے سامنے حضرت کی روح پرواز کرگئی۔

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کے حکم پر حضرت والا اشرفی تیل بھی بناتے تھے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اب لوگ دیکھتے ہیں تو کہتے ہیں کہ صاحب! ان کے کیا ٹھاٹھ ہیں، شاندار

خانقاہ ہے، گاڑی ہے، ہم انہیں جانتے ہیں کہ یہ تیل بیچا کرتے تھے۔ تو حقیقت بھی ہے کہ میں حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کے حکم سے اشرفی تیل بناتا تھا اور بیچتا بھی تھا۔ اس میں لونگ الائچی بھی پڑتی تھی تو اس کی خوشبو دور تک جاتی تھی، رستہ چلتے لوگ سمجھتے کہ بریانی پک رہی ہے لہٰذا مزدور پیشہ لوگ پیالہ لے کر آتے تھے کہ بھیا! بریانی ہم کو بھی کھلانا۔ میں کہتا تھا کہ یہ دوا ہے، کھانے کی نہیں ہے، سر میں لگانے کی ہے۔ مرجاؤ گے اگر تمہیں دے دوں گا، واپس جاؤ، یہ بریانی نہیں ہے۔

تو اگر اللہ اپنی طرف سے عزت دے تو اس کا احسان ہے، ہم تو اس قابل بھی نہیں، نہ میرا مجاہدہ اس قابل ہے، میرے لئے یہ جائز نہیں ہے کہ میں یہ کہہ دوں کہ اللہ تعالیٰ کے انعامات بوجہ میرے مجاہدے کے ہیں، کیونکہ ہمارے بزرگوں نے منع کیا ہے۔ یہ سب اللہ تعالیٰ کی رحمت کا ایک بہانہ ہوجاتا ہے۔ اب حضرت کی خدمت پر اللہ کی عنایت ہوگئی کہ میرے ایک بندۂ مجبور کی خدمت کر رہا ہے، اس کو محروم نہ کرو، چنانچہ جن لوگوں نے مجھے طعنے دیئے تھے کہ حضرت کی آنکھ بند ہوتے ہی یہ شخص فاقے کرے گا، بھوکا مرے گا، حضرت کے پاس میرا دعوت کھانا لوگوں کو اتنا کھلتا تھا کہ جب دیکھو یہ مرغے ہی مرغے اُڑا رہا ہے، بعد میں پتا چلے گا۔ اب دیکھتے ہیں کہ پہلے سے زیادہ مرغے کھا رہا ہے۔ ان کے تو چھکے ہی چھوٹ گئے، پسینے آ گئے۔ اب کہتے ہیں کہ پیر کے زمانے میں جتنے مرغے کھائے تھے، اب اس سے زیادہ کھا رہا ہے، بلکہ اس کے دسترخوان پر دوسرے لوگ بھی مرغے کھا رہے ہیں۔

حالانکہ مجھے علمی مطالعہ کا موقع بالکل نہیں ملا جب تک حضرت زندہ تھے۔ ہر وقت تیل کی مالش، وضو اور نہلانا وغیرہ پھر کہاں کتاب دیکھتے۔ حضرت کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے مجھے علم کی دولت سے بھی نوازا۔ بڑے بڑے علماء بھی میری گزارشات سنتے ہیں تو ان کی آنکھیں کھلتی ہیں۔ الحمدللہ! دنیا کے بڑے سے بڑے عالم بھی اس فقیر سے بے خبر نہیں ہیں، مجھ سے باخبر ہیں۔ الحمدللہ!

میں ایسے مراحل سے گزرا ہوں کہ اگر میں یہ داستان سنادوں تو بڑے بڑوں کے کلیجے منہ کو آجائیں گے، بعضوں کے ہارٹ فیل ہوجائیں اگر وہ ہمدردی کے ساتھ میری برداشتہ سنیں، لیکن ہم اسے اپنے اندر ہی رکھتے ہیں۔ مولانا شاہ محمد احمد صاحب دامت برکاتہم کا شعر ہے ؎

قیامت ہے ترے عاشق کا مجبورِ بیاں رہنا
زباں رکھتے ہوئے بھی اللہ اللہ بے زباں رہنا

تھوڑا بہت وہ لوگ جانتے ہیں جو کبھی پھولپور آیا کرتے تھے، لیکن یہی کہتا ہوں کہ اللہ کا شکر ہے کہ اللہ نے مجھے علم سے مانوس رکھا کہ میں نے علم نہ پڑھایا اور نہ پڑھا، علم کے معاملے میں میرا معاملہ خالی مثنوی تک تھا، بس مجھے مثنوی سے

مناسبت تھی۔ اللہ تعالیٰ نے اب آخری عمر میں مجھے ایسا عشق دے دیا ہے کہ اگر اللہ میرے دماغ کو قوت دے دے تو مجھے مطالعہ میں اتنا مزہ آتا ہے کہ میں عشاء سے فجر کردوں۔

ص ۱۴۴ سے متعلق

(۲۳/ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## تکرارِ نصیحت کا نفع اور ایک واقعہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ حضرت مولانا شاہ ابرارالحق صاحب دامت برکاتہم اکثر اپنے وعظ میں سگریٹ کی بدبو کے لئے فرماتے ہیں کہ کوئی گلدان لئے پھرتا ہے کوئی گُو دان لئے پھرتا ہے، یہ میں نے ہردوئی میں بھی حضرت کے وعظ میں سنا، ہندوستان، بنگلہ دیش اور پاکستان کے وعظ میں بھی سنا۔ تو مجھے خیال آتا تھا کہ حضرت شیخ ہردوئی دامت برکاتہم اتنے تسلسل سے اس چیز کو بیان فرماتے ہیں، معلوم نہیں اس کا کسی کو فائدہ بھی ہوتا ہے کہ نہیں؟ اب سنئے! ایک صاحب اسی ہفتہ ملیر سے تشریف لائے، ان کے چہرہ پر کوئی مولویانہ وضع بھی نہیں تھی یعنی داڑھی نہیں تھی۔ میں نے پوچھا کہ کیسے آنا ہوا؟ کہا میں یہاں جمعہ جمعہ آیا کرتا ہوں، دل چاہتا تھا کہ درمیان میں آ کر بھی ذرا تنہائی میں آپ سے ملاقات کروں، تو مجھے اس سے بہت خوشی ہوئی۔ پھر انہوں نے کہا میں نے مولانا ابرارالحق صاحب کی بھی زیارت کی ہے، اب میں اَور بھی زیادہ ان کی طرف متوجہ ہوا۔ پھر انہوں نے کہا کہ جس دن حضرت شالیمار سے پہلی دفعہ لاہور سے تشریف لائے تو میں نے اسٹیشن پر بھی ان کی زیارت کی تھی، اس دن میں دفتر سے چھٹی کرکے اسٹیشن پہنچا تھا جبکہ تھوڑے سے آدمی تھے۔ پھر بتایا کہ ایک نعمت مجھے اَور حاصل ہوئی کہ حضرت نے مجھے گلے سے لگایا۔ حضرت کا معمول ہے کہ جب پہلی دفعہ تشریف لاتے ہیں ایئرپورٹ سے یا ریل سے تو سب سے معانقہ فرماتے ہیں۔ پھر میری توجہ ان کی طرف اَور بڑھ گئی، پھر کہا کہ صاحب! ایک نعمت اَور حاصل ہوئی کہ میں سگریٹ پیتا تھا، میں نے سگریٹ چھوڑ دی۔ میں نے کہا کیوں چھوڑی؟ کیا حضرت نے کوئی نصیحت کی تھی؟ انہوں نے کہا کہ حضرت نے فرمایا تھا ''کوئی گلدان لئے پھرتا ہے کوئی گُو دان لئے پھرتا ہے''، بس یہ سن کر مجھے چھوڑنے کی ہمت ہوگئی۔ میں نے کہا اَور کیا چھوڑا؟ کہا پان تمبا کو بھی کھاتا تھا، وہ بھی چھوڑ دیا۔

تو دیکھو! لوگ کہتے ہیں بار بار نصیحت سے کیا ہوتا ہے؟ ایک مسلمان کو بھی نصیحت مل گئی اور کسی منکر کو اگرچہ وہ کم درجہ کا ہو، اس سے نجات پا گیا تو یہ کتنی بڑی نعمت ہے۔ اس تکرارِ نصیحت پر کتنے لوگوں نے کہا ہوگا کہ یہ سگریٹ اور

گلدان، گُودان کی بات تو حضرت نے بار ہا بیان فرمائی ہے لیکن کسی کو کیا خبر کہ مجمع میں کون شخص ہے جس کو کوئی فیض ہو جائے، نفع پہنچ جائے۔ اس کے یہ سب بتانے سے مجھے اتنی قدر معلوم ہوئی کہ کیا بتاؤں! میں یہ سمجھتا تھا کہ حضرت کے گلدان گُودان سے معلوم نہیں کسی کو فائدہ بھی ہوا یا نہیں؟ کیونکہ جس کو فائدہ ہوتا ہے وہ بتاتا تھوڑی ہے، وہ تو اس بے چارے کی شرافت تھی کہ وہ آ کر بتا گیا ورنہ اکثر لوگوں کو فائدہ پہنچتا ہے تو معالج کو بتاتے نہیں، حالانکہ بتانا چاہیے، یہ شکرِ نعمت ہے۔ جس واسطے سے نعمت ملے اس کو بتانا بھی نعمت کا شکر ہے کہ بھئی آپ کے حضرت کی تقریر سے مجھے فلاں نفع ہوا، یہ گناہ چھوٹ گیا۔

## حرم شریف کے لئے ''حاضری'' کا لفظ استعمال کرنے کی نصیحت

اب یہ مقرر بھی اپنا قصہ بتاتا ہے۔ میں کئی برس تمبا کو کھاتا رہا، بالغ ہونے سے شروع کیا، میرے گاؤں والے جو میرے معتقد ہو گئے تھے، انہوں نے ہمیں بھی اس کی لت لگا دی۔ اس کے بعد ناظم آباد سے اللہ تعالیٰ نے فرض حج کی سعادت نصیب فرمائی، جب وہاں پہنچا تو حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب دامت برکاتہم کو بھی اللہ تعالیٰ نے حاضری عطا فرمائی تھی۔ اللہ کے گھر کے لئے، حرمین شریفین کے لئے اختر اپنے شیخ کے لئے بھی تشریف لے جانا نہیں کہتا، میرے شیخ ہیں، بے شک ان کا ادب ہے، کراچی کے لئے تشریف لانا کہوں گا لیکن خدا کے گھر کے لئے کہوں گا کہ اللہ تعالیٰ نے حاضری کی سعادت میرے شیخ کو بخشی۔ کعبہ کے مقابلہ میں مَیں اپنے شیخ کے لئے حاضری کہوں گا، اسی میں ان کی عظمت ہے کہ ہم ان کو وہاں کا گدا اور وہاں کی حاضری کے لفظ سے تعبیر کریں، اور خود حضرت بھی اس کو پسند کریں گے۔ تو اللہ تعالیٰ نے میرے شیخ کو بھی اُس سال حاضری کی سعادت سے نوازا، مراد آباد سے حضرت کی بڑی بہن بھی ساتھ تھیں۔ میرے منہ میں پان تمبا کو تھا اور نماز کا دل چاہا تو اتنی مشکل ہوئی کہ پہلے حرم سے باہر جاؤ کلی کرنے، اور حرم میں کتنی بھیڑ ہوتی ہے، اتنے مجمع سے نکل کر جانا پڑا۔ بس میں نے کہا بھئی! جو چیز مجھے اللہ کے نام لینے سے مجبور کر دے، ایسی چیز کو میں ابھی سے چھوڑتا ہوں۔ یہ مسئلہ نہیں بیان کر رہا ہوں کہ آپ لوگ سمجھیں کہ یہ تو بہت مشکل مسئلہ ہے، ٹھیک ہے آپ نہ چھوڑیئے لیکن عاشقانہ بات بتا رہا ہوں، محبت کے قانون اَور ہوتے ہیں۔ میں آپ لوگوں سے کہتا ہوں کہ جو لوگ چھوڑ دیں گے، ان کو بہت سے گناہوں سے نجات مل جائے گی۔

پھر اس سے قبل میں کئی کوشش تمبا کو چھوڑنے کی کر چکا تھا، کئی دفعہ سوچا کہ تھوڑا تھوڑا کر کے چھوڑ دوں یعنی تیس پان کھاتا ہوں تو بیس کر دوں، پھر دس، پھر پانچ کر دوں گا پھر ختم، لیکن دوبارہ پھر لوٹ گئے اسی تیس کی طرف، پانچ تک آ کر پھر تیس کی طرف بڑھ گئے۔ لیکن حرم شریف جا کر اکھٹے ہی چھوڑ دیا، میں نے کہا اب کھانا ہی نہیں ہے نہ کم

نہ زیادہ، ترتیب کچھ نہیں، تدریج بھی کچھ نہیں، فوراً چھوڑ دیا۔ جو بٹوہ یہاں سے لے گیا تھا، اصل میں یہ بٹوا کی طرح سے پان والوں کو اس سے محبت ہوتی ہے، اس لئے اس کو بٹوہ کہتے ہیں، جس میں کتھا، چونا، چھالیہ وغیرہ کے کئی خانے بنے ہوتے ہیں تو میں نے وہ سب حضرت کی ہمشیرہ صاحبہ کو ہدیہ کر دیا، میں نے کہا یہ آپ کو پیش ہے، میں اب اس سے توبہ کر چکا۔ آج بیس پچیس سال ہو گئے، اللہ کا شکر ہے دو چار دن ضرور اس کی یاد آئی، آہستہ آہستہ اس کی یاد سے بھی نجات مل گئی، اب بالکل تقاضا ہی نہیں ہوتا۔ ہمت کرنے سے کام بن جاتا ہے۔

ص ۱۴۵ سے متعلق

(۱۹۸۶ء از ڈائری احقر سہیل)

## وہ دن منحوس سمجھو جس دن کوئی ڈانٹنے والا بڑا نہ رہے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ بزرگوں کا سایہ ہمیشہ اپنے اوپر رکھو۔ مولانا ابرارالحق صاحب دامت برکاتہم فرماتے ہیں کہ نئی ٹویوٹا کار خرید کر کوئی لائے لیکن اس کے بریک پر کسی ڈرائیور کا پیر نہ ہو یا بریک کہے ڈرائیور سے کہ آپ کے جوتوں میں گدھے کی لید لگی ہوئی ہے، میرے اوپر نہ رکھنا، مجھے گھن آرہی ہے، تو کار اور سواری دونوں تباہ ہو جائیں گے۔ جن لوگوں نے اللہ والوں کا پیر اپنی گردن پر نہیں رکھا، یا اپنے جیسے نالائقوں کی دُم پکڑے رہے، نتیجہ یہ ہوا کہ ان کا ایکسیڈنٹ ہو گیا، گمراہ ہو گئے۔ جتنے ذہین لوگ دنیا میں تھے اور کسی اللہ والے کا سایہ ان پر نہیں تھا انہی سے گمراہی کے فرقے پیدا ہوئے لیکن کوئی ایسا عالم نہیں بگڑا جس کا کسی اللہ والے سے مضبوط تعلق ہو، تاریخ اس کی شاہد ہے۔ بڑوں کا وجود بڑی نعمت ہے۔ آج دیکھ لو، اختر بوڑھا ہو گیا، بڑے بڑے محدثین آج اختر سے بیعت ہیں، بخاری پڑھانے والے اور ان کے شاگرد بھی بخاری شریف پڑھا رہے ہیں لیکن ابھی بھی ہردوئی جاتا ہوں اور ڈانٹ بھی کھاتا ہوں، ابھی بھی حضرت جرمانہ لگاتے ہیں، ذرا سی غلطی ہوئی اور حکم دے دیا کہ سو رکعات پڑھئے۔ شکر ادا کرتا ہوں کہ یا اللہ! آج ہمیں کوئی ڈانٹنے والا ہے ؎

مجھے ترچھی نظر سے دیکھ لے یہ کس کی ہمت ہے
مگر اُس جانِ محبوبی کو مستثنیٰ سمجھتے ہیں

وہ دن منحوس ہوگا جس دن ہمیں کوئی ڈانٹنے والا نہیں ہوگا۔ بہت نالائق بیٹا ہے جو باپ کی ڈانٹ سے کبیدہ خاطر ہو جائے اور اپنی اولاد کی طرف دیکھنے لگے کہ آپ نے میری اولاد کے سامنے میری توہین کر دی۔ بیٹا شریف وہ ہے

جوٹوپی اتار کر باپ کے قدموں میں بیٹھ جائے کہ جتنے جوتے چاہے لگا لیجیے کیونکہ یہ میری اولاد ہے، میں آپ کی اولاد ہوں، جتنا حق مجھے اپنی اولاد پر ہے اتنا ہی حق آپ کو مجھ پر ہے۔ پھر ان شاء اللہ اول تو پٹے گا نہیں، اگر پٹ بھی گیا تو اس کی اولاد ہمیشہ اس کی فرمانبردار رہے گی۔

حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے سگے بھانجے، مولانا ظفر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کے بھائی، مولانا سعید احمد صاحب بہت عمدہ تقریر کرتے تھے، بالکل حکیم الامت کی نقل ہوتی تھی کہ اگر چہرہ چھپا دیا جائے تو معلوم ہو کہ مولانا اشرف علی تھانوی تقریر کر رہے ہیں۔ ایک مرتبہ سہارنپور میں ان کی تقریر ہوئی، لوگوں نے آکر حضرت حکیم الامت کو اطلاع کی کہ آج مولوی سعید میاں کی غضب کی تقریر ہوئی۔ حضرت سمجھ گئے کہ صاحبزادے پر کچھ شان آگئی ہوگی، مجلس میں آتے ہوئے ان کا پاؤں ذرا سا کسی کے لگ گیا، بس حضرت برس پڑے، بڑے نالائق ہو، بے وقوف ہو، نظر نہیں آتا، دیکھ کر نہیں چلتے۔ بڑے بڑے علماء موجود تھے، بعد میں موقع دیکھ کر انہوں نے عرض کیا حضرت! غلطی تو معمولی سی تھی، پھر اتنا زیادہ آج آپ نے ڈانٹا؟ فرمایا کہ مولوی سعید تقریر اتنی عمدہ کر کے آئے تھے کہ ان کا نفس تعریفیں سن سن کر موٹا ہو گیا ہوگا، میں نے اس پھوڑے کا علاج کیا ہے، ان کے عجب و کبر کو دور کرنے کے لئے میں نے ذرا سی غلطی پر بلا ضرورت ڈانٹا ہے تاکہ بڑائی کا گردا جھڑ جائے۔

میں ہندوستان گیا ہوا تھا، ہولی کا دن تھا، میرا بیان کانپور میں ہوا اور بہت مجمع اس میں تھا۔ پولیس والے بھی حیران تھے کہ سڑکوں پر کھڑے ہو کر لوگ کس کی تقریر سن رہے ہیں۔ حضرت ہردوئی دامت برکاتہم کو میری زوردار تقریر کی اطلاع ہو چکی تھی، واپسی پر مجھے معمولی سی تاخیر ہو گئی، بس غضب ہو گیا، سوالات جوابات شروع ہو گئے۔ پھر میں نے معافی نامہ لکھا، اس کا جواب بغیر معافی کے آ گیا، پھر وہ ڈانٹ پڑی کہ کیا بتاؤں، حیدرآباد دکن تک حضرت ڈانٹتے رہے۔ میں بھی دل میں سمجھ رہا تھا کہ بڑے میاں چاہتے ہیں کہ میرا گردا جھاڑ دیں۔ میں مسجد میں کہتا ہوں (شدید گریہ کے ساتھ فرمایا) کہ آج اگر مولانا ابرار الحق صاحب کا سایہ مجھ پر نہ ہوتا تو آپ لوگوں کی تعداد دیکھ کر میرے دماغ میں خرابی آجاتی لیکن اس اللہ والے کی کرامت ہے۔ الحمد للہ! میرے اوپر ایک بڑے کا بریک ہے، جس سے امید ہے ان شاء اللہ! اور قیامت تک علماء کا اجماع ہے کہ جو اپنے شیخ کے سایہ میں ہوتا ہے، وہ خراب اور برباد نہیں ہوتا۔ اس لئے حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تھا کہ شیخ اول کے انتقال کے بعد اگر بغیر شیخ رہو گے تو برباد ہو جاؤ گے۔ حضرت ڈاکٹر عبدالحئی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے میں نے خود سنا، فرمایا کہ اپنے شیخ کے انتقال کے بعد فوراً دوسرے شیخ سے تعلق کر لو، اور اگر کوئی بڑا نہ رہے تو اپنے برابر والوں سے تعلق کر لو، ان کو مشیر بنا لو، اگر برابر والے بھی نہ رہیں تو چھوٹوں سے مشورہ کر لو، ان شاء اللہ خراب ہونے سے، بگڑنے سے بچ جاؤ گے۔

ص ۱۴۵ سے متعلق

(۱۳/ اگست ۱۹۸۶ء بروز بدھ بعد عصر، خانقاہ شریف از ڈائری احقر سہیل)

## کبھی شیخ زیادہ ڈانٹ دے تو مرید کو بُرا نہیں ماننا چاہیے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآنِ پاک میں جہاں بھی خطاؤں کی معافی کا حکم نازل فرمایا جیسے اِسۡتَغۡفِرُوۡا رَبَّکُمۡ، رَبِّ اغۡفِرۡ وَارۡحَمۡ، تو نوّے فیصد مقامات پر اللہ تعالیٰ نے رب کا عنوان اختیار فرمایا کہ یوں کہو کہ اے میرے رب! معاف کردیجئے۔ اس نام میں محبت کا ظہور ہوتا ہے، ہر پالنے والے کو اپنی پالی ہوئی چیز سے محبت ہوتی ہے، جو اس طرح پکارنے سے متوجہ ہوتی ہے۔ چنانچہ حضرت یوسف علیہ السلام کی پرورش جو عزیزِ مصر کررہا تھا، اس کے احسانات کا اثر یہ تھا کہ جب اس کی بیوی زلیخا نے گناہ کا کہا تو آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ میں خدانخواستہ کیسے کرسکتا ہوں؟ اور فوراً کہا اِنَّہٗ رَبِّیۡۤ اَحۡسَنَ مَثۡوَایَ وہ تمہارا شوہر تو میرا مربی ہے، اس نے مجھے بہترین ٹھکانہ دیا، میں اس کی بیوی کے ساتھ یہ خیانت نہیں کرسکتا۔

تو اپنے مربی کے ساتھ ہر ایک کا یہ معاملہ ہونا چاہیے، خواہ شہوت کا معاملہ ہو یا غضب کا۔ بعض اوقات شیخ زیادہ ڈانٹ دیتا ہے تو چھوٹوں کو چاہیے کہ جو کچھ ڈانٹ دیا، بس ٹھیک ہے۔ ان کی عظمت، بڑائی، احسان و تربیت اور عمر کی زیادتی کا یہ حق ہے کہ چھوٹے ری ایکشن (ردِ عمل) نہ دکھائیں۔ حالتِ غضب اور حالتِ شہوت میں اپنے مربی کے بارے میں بُرا نہیں ماننا چاہیے۔ آج کل شاگرد استاد کی ڈانٹ کو اور مرید شیخ کی ڈانٹ کو ناپتے ہیں کہ کتنا ڈانٹا؟ اور کیوں ڈانٹا؟ اللہ تعالیٰ کے یہاں ایسی ڈانٹ کی معافی ہے۔ چھوٹوں کو بھی معاف کردینا چاہیے کیونکہ شیخ اخلاص سے ڈانٹتا ہے لیکن شرعی تقاضوں کے سبب سے وہ زیادہ ڈانٹ سکتا ہے، لہٰذا چھوٹوں کو چاہیے کہ وہ گوارا کرلیں۔ بعض اوقات شیخ امتحان لیتا ہے کہ پہلے میں ڈانٹتا تھا تو یہ ڈانٹ سن لیتا تھا، اب اس کو میں نے خلیفہ بنالیا، دس ہزار اس کے مرید ہوگئے ہیں، اب ڈانٹ کر دیکھتا ہوں کہ کیا اب بھی یہ واقعی کَاَنَّہٗ ھُوَ ہے یا کچھ بدل گیا ہے۔ ایسے ہی شاگرد کو اور بیٹے کو اپنے استاد کی، باپ کی ڈانٹ پر ناگواری نہیں ہونی چاہیے۔ حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہمیں ہمارے ایک استاد نے بچپن میں پڑھایا تھا۔ ایک مرتبہ میں سفر میں تھا تو استاد صاحب سے ملاقات ہوگئی، میں نے ان سے عرض کیا کہ میرا ایک پارہ سن لیجیے۔ میں نے سنانا شروع کیا تو ایک جگہ متشابہ لگ گیا اور غلطی ہوگئی۔ استاد صاحب نے بے اختیار میرے ایک طمانچہ کھینچ مارا۔ میرے دل میں کچھ خیال آگیا کہ انہوں نے بچپن میں ہمیں مارا ہے تو ان کی عادت پڑی ہوئی ہے، اس لئے مار دیا لیکن پھر میں نے سوچا کہ میں کتنا ہی بڑا استاد

ہو جاؤں، یہ میرے استاد ہی رہیں گے، ان کو مارنے کا حق ہے۔ اب سنئے! ان استاد صاحب نے کہا کہ میں آنکھیں بند کئے تمہارا قرآن سن رہا تھا، جب تم سے غلطی ہوئی تو میری آنکھوں کے سامنے وہی تمہارا بچپن آ گیا، جس کی وجہ سے ہاتھ اُٹھ گیا، تم مجھے معاف کر دو، انہوں نے مجھ سے معافی مانگنی شروع کر دی۔

تو دیکھو! حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی طرف سے ادب میں کوئی کمی نہیں آنے دی حالانکہ خود بخاری شریف پڑھا رہے تھے۔ بہت کم عمری میں حضرت بڑی کتابیں پڑھانے لگ گئے تھے، ۱۸ سال کی عمر میں تو مثنوی زیر و بم لکھ دی تھی لیکن مجال نہیں کہ ادب میں کوئی کمی آ جائے۔ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

اے خدا جوئیم توفیق ادب
بے ادب محروم ماند از فضل رب

اے اللہ! ہم آپ سے ادب کی توفیق مانگتے ہیں کیونکہ بے ادب اللہ کی رحمت سے محروم رہتا ہے۔ حضرت حکیم الامت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس طرح والد کے لئے اولاد کو حکم ہے کہ اس کو اُف بھی نہ کہو، اس میں مربی بھی شامل ہے کہ ان کے ساتھ بھی ناگواری نہ ظاہر کرو۔

ص ۲۰۰ سے متعلق

(۱۶ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی عاجزی اور کمالِ فنائیت

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ یہ عرض کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے مقبول اور نیک بندوں کی صحبت کو غنیمت سمجھو اور ان کے خادموں اور غلاموں کی صحبت کو بھی غنیمت سمجھو۔ اختر یہ نہیں کہتا کہ میں کوئی ولی اللہ یا اللہ والا ہوں، حاشا وکلا، ایسا دعویٰ کرنے والا اگر کوئی ہو تو اس سے بڑھ کر بُرا کوئی نہیں ہے۔ لیکن اتنا تو آپ کو معلوم ہے کہ اختر نے بزرگوں کی جوتیاں ضرور اُٹھائی ہیں، اس غلامی سے تو دنیا انکار نہیں کر سکتی کیونکہ تاریخ شاہد ہے، اپنی آنکھوں کو کہاں لے جاؤ گے؟ جنہوں نے اختر کو دیکھا ہے شاہ عبدالغنی صاحب کے تیل مالش کرتے ہوئے اور ان کی جوتیاں اُٹھاتے ہوئے، ایک دو برس نہیں بلکہ سالہا سال دیکھا ہے، اس لئے تاریخ اور دنیا تو ایسی اندھی نہیں ہو سکتی۔ لہٰذا جو اللہ کے ہیں ہم ان کے ہیں، جو ہماروں کے ہمارے ہیں، ہم ان کے ضرور ہیں الحمد للہ، اللہ تعالیٰ کے اگر وہ خاص تھے تو اختر ان کے جو خاص تھے، ان خاصوں کا غلام ہے۔

ص۲۰۱سے متعلق

(۲۱ ستمبر ۱۹۹۱ء، بروز ہفتہ بعد فجر، خانقاہ شریف از ڈائری احقر سہیل)

## از کرم از عشق معزولم مکن

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

از کرم از عشق معزولم مکن  جز بہ ذکر خویش مشغولم مکن

اپنے کرم کے صدقہ میں اپنے عشق سے ہمیں معزول نہ کیجئے، اپنے عشق و محبت کے کاروبار اور مشاغل سے معزول نہ کیجئے کہ ہم کو کہیں پھنسا دیں، آپ ہمیں کہیں دنیا کے کاموں میں نہ پھنسا دیں چاہے وہ سلطنت ہی کیوں نہ ہو، سلطنت بھی اللہ والوں کے لئے دردِ سر ہے، اور اپنی یاد کے علاوہ کسی کام میں مشغول نہ فرمائیے ؎

منصب کانم ز رویت محجب است  عین معزولیست نامش منصب است

وہ منصب، وہ عہدہ، وہ عزتیں، وہ کاروبار، وہ دنیاوی ٹھاٹ باٹ جو ہمیں آپ کی یاد سے محروم کردیں، وہ کیا ہیں؟ وہ معزولی ہے، وہ ہماری عزت نہیں ہے، وہ منصب، وہ عہدہ جو مجھے آپ کے چہرۂ مبارک کو دیکھنے سے معزول کردے، جو حجاب بن جائے، گویا آپ نے ہمیں معزول کردیا، وہ عہدہ نہیں ہے، نام اس کا منصب ہے۔ نام کیا ہے کہ ڈپٹی کمشنر ہوگئے، بادشاہ ہوگئے، اب رات دن فکر لگی ہوئی ہے، یا دو چار فیکٹری قائم ہوگئیں، اب نیند نہیں آرہی ہے یا حساب دیکھ رہے ہیں، آج یونین نے بغاوت کردی ہے، آج کارخانہ بند کرادیا، اتنا زیادہ انکم ٹیکس آگیا، رات بھر نیند نہیں آرہی، تڑپ رہا ہے، ارے بھئی! ڈاکٹر کو فون کرنا، ذرا کورامن کا انجکشن لگوادو یا آکسیجن چڑھوادو، میرا تو دل ڈوب رہا ہے، پچاس لاکھ کا انکم ٹیکس لگ کر آگیا، ذرا انکم ٹیکس آفیسر سے بات کرو، میں ملنے کے لئے آرہا ہوں۔ اب بھاگے جارہے ہیں کہ میں نے سنا ہے آپ کی بیٹی کی شادی ہے، یہ لیجیے ڈیڑھ لاکھ کا زیور، اور اس کے سامنے ہاتھ جوڑ رہے ہیں۔ اللہ والوں کے سامنے یہی شخص اکڑ کے بیٹھتا ہے اور دنیا والوں کے سامنے جن کی پتلونوں میں ڈیڑھ ڈیڑھ پاؤ پیشاب جذب ہے، بے نمازی ہیں، وہاں یہ فیکٹری مالک صاحب ہاتھ جوڑے کھڑے ہیں کہ مہربانی کرکے پچاس لاکھ کا انکم ٹیکس ہے، اسے کم کرکے پانچ لاکھ کردیجئے اور پانچ لاکھ آپ لے لیجیے۔ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

اے تواضع بردہ پیش ابلہاں  اے تکبر کردہ تو پیش شہاں

بے وقوفوں کے سامنے تم تواضع کرتے ہو اور اللہ والوں کے سامنے تم اکڑ کے بیٹھتے ہو، شرم نہیں آتی۔ بے وقوفوں کے سامنے، دنیاداروں کے سامنے، ناپاک پتلونوں کے سامنے تم ہاتھ جوڑے کھڑے ہو، محض ان کی طاقت اور اختیارات کی وجہ سے، اور مولویوں کو کہتے ہو یہ ملّا چندہ مانگنے آیا ہوگا۔ لیکن اس میں ہماری، مولوی برادری کا بھی قصور ہے، ہم نے ان سے

چندہ مانگ مانگ کران کا دماغ خراب کیا ہے۔اللہ تعالیٰ کا کروڑ کروڑ شکر ہے کہ جب سے یہ خانقاہ بنی ہے،کسی کے دروازے پر جانا تو درکنار،کسی کے دروازے پر آیا ہوا پیسہ بھی میں نے نہیں لیا۔

حاجی۔۔۔۔۔صاحب،پنجابی سوداگران کا جنرل سیکریٹری،ابھی حیات ہیں،تعلیم القرآن ٹرسٹ والے، بہت بڑا بزنس مین،اس نے مجھ سے ریاض مسجد ہل پارک میں جمعہ پڑھوایا،پہلے میری تقریر کروائی،پھر اپنے گھر لے گیا کہ چلئے،کھانا نہیں کھاتے تو چائے ہی پی لیجیے،پھر میری اس مسجد کے لئے پانچ ہزار روپیہ پیش کیا۔میں نے کہا میں ان بزرگوں کا غلام ہوں جو دروازوں پر پیسہ نہیں لیا کرتے تھے،اگر آپ کو دینا ہے تو میرے ادارے میں کسی سے بھجوا دیجئے گا،یہاں نہیں لوں گا،ہم دروازے پر کسی کے نہیں لیتے،ہمارے دروازے پر آپ بھیج دیجئے۔

ص ۲۰۲ سے متعلق

(ستمبر ۱۹۹۱ء از ڈائری احقر سہیل)

## گناہوں کی نحوست سے کبھی توبہ کی توفیق چھین لی جاتی ہے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ ۱۹۶۴ء کی بات ہے،جب میں ناظم آباد چار نمبر میں رہتا تھا تو ایک خانساماں مجھ سے بیعت ہوگیا۔فطری طور پر اس کے دل میں تقاضا ہوا کہ دوسرے بھی نیک بن جائیں،اس نے اپنے ایک خانساماں دوست کو بھی آنے کی دعوت دی،اس دوسرے نے کہا کہ میں تمہارے ساتھ نہیں جاؤں گا۔وہ ظالم گانا سنا کرتا تھا اور اولیاء اللہ کی شان میں گستاخی کرتا تھا،کہا کہ میرا نماز میں دل نہیں لگتا،میں گانا سنتا ہوں،حسینوں کو چھیڑتا ہوں۔آخر دل سیاہ ہوجاتا ہے اور پھر قبولِ حق کی صلاحیت نہیں رہتی۔پھر نتیجہ کیا نکلا؟اللہ تعالیٰ اپنی نافرمانی کو تو درگذر کرلیتا ہے لیکن اپنے اولیاء کی شان میں گستاخی پر سخت عذاب کا اندیشہ ہے۔اس دوسرے نالائق خانساماں کو کینسر ہوگیا،ایسا سخت کینسر ہوا کہ رات بھر درد سے چیختا تھا،ڈاکٹروں سے کہتا تھا کہ مجھے زہر دے دو۔میرے مرید خانساماں نے مجھے بتایا، چشم دید،کہ میں پھر اس کے پاس گیا کہ ظالم اب تو توبہ کرلے،ڈاکٹروں نے کہہ دیا ہے کہ تُو بچے گا نہیں۔تب اس نے کہا کہ یہ لفظ (ت،و،ب،ہ۔توبہ) میرے منہ سے نہیں نکل رہا ہے۔سب کچھ کہتا تھا،انڈا کھلاؤ،شربت پلاؤ،ہسپتال لے جاؤ،ڈاکٹر سے کہتا تھا مجھے زہر دے دو،ساری لغت نکلتی تھی لیکن توبہ کا لفظ نہیں نکلتا تھا۔اب ساری دنیا کی سائنس بتائے کہ کیا وجہ تھی کہ اس کی زبان سے یہ لفظ ادا نہیں ہورہا تھا فَاعْتَبِرُوْا یٰۤاُولِی الْاَبْصَارِ کبھی گناہوں کی سزا کے طور پر توبہ کی توفیق بھی سلب ہوسکتی ہے۔

ص ۲۰۷ سے متعلق

(۱۶ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## دورانِ بیان حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی روح کی پرواز

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ ایک شعر سن لیجیے، آج کا مضمون ختم، جو آج صبح ہی دس اور گیارہ بجے کے درمیان تازہ شعر ہوا ہے، گرم جلیبی کیسی ہوتی ہے، بتاؤ بھئی؟ گرم جلیبی کی طرح تازہ شعر ہوا ہے، گھری رہتی۔۔آگے کیا ہے میر صاحب؟ گھری رہتی ہے جو۔۔۔(حضرت والا کو شعر یاد نہیں آرہا تھا، تب فرمایا) آپ سناؤ میر صاحب! ؎

گھری رہتی ہے جو کشتی ہمیشہ موجِ طوفاں میں

لوگ کہتے ہیں نا کہ صاحب! گناہوں کا تقاضا ہر وقت پریشان کرتا ہے، گھبراؤ مت، اس کو میں نے اس طرح تعبیر کیا ہے ؎

گھری رہتی ہے جو کشتی ہمیشہ موجِ طوفاں میں
اُسی کشتی کا ہر دم ناخدا بھی باخدا ہوگا

ناخدا کے معنی کیا ہیں؟ ملاح، کشتی چلانے والے کو ناخدا کہتے ہیں۔آپ کہیں گے یہ عجیب لفظ ہے، خدا پر نا لگا دیا، یہ کیا بات ہے؟ ناخدا اصل میں خدائے ناؤ تھا، ناؤ کا مالک، اور ناؤ کہتے ہیں کشتی کو، پھر خدائے ناؤ سے ناخدا ہوگیا، اس کو اضافتِ مقلوبی کہتے ہیں، جیسے شبنم، پہلے کیا تھا؟ نمِ شب۔تو جس ناخدا کو ہر وقت غم ہے کہ کہیں میری کشتی ڈوب نہ جائے، ہر وقت پکار رہا ہے کہ یا اللہ! رحم کردے۔اس کی دعا کو کیا پوچھتے ہو دوستو! ایسے ہی جن سالکین کو گناہوں کے تقاضے رہتے ہیں، ان کی دعاؤں کو بھی نہ پوچھو، وہ ہر وقت خدا سے فریاد کرتے رہتے ہیں۔پھر پڑھئے میر صاحب! ؎

گھری رہتی ہے جو کشتی ہمیشہ موجِ طوفاں میں
اُسی کشتی کا ہر دم ناخدا بھی باخدا ہوگا

میں نے میر صاحب کو لکھا دیا ہے، شعر میرا ہی ہے مگر اس وقت میرا جہاز رن وے پر نہیں ہے، مجھے اس وقت ہوش نہیں ہے، اس لئے میر صاحب سے پوچھ پوچھ کر سنا رہا ہوں۔

ص ۲۲۴ سے متعلق (از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے محبت بھرے انداز سے لوگ اللہ والے بن گئے

ایک صاحب خانقاہ میں آئے جن کے پہلے داڑھی نہیں تھی، اب داڑھی رکھ کر آئے، کہنے لگے میں بہت

دینی مجلسوں میں بیٹھا ہوں لیکن ہر جگہ سوائے ڈرانے کے، یہ پکڑ، وہ عذاب، اس کے علاوہ کچھ تھا ہی نہیں۔ لیکن آپ کے پاس اتنی مزے دار گفتگو، پُرمزاح، اسی مذاق مذاق میں آپ نے مجھے داڑھی رکھادی۔ حضرت والا نے فرمایا کہ میرے اللہ نے ہنسی ہنسی میں آپ کا گھر بسادیا، شکرادا کرتا ہوں مالک کا کہ اس نے مجھے شیرینیٔ بیان عطا فرمائی، آپ کے داڑھی رکھ لینے سے مجھے بہت خوشی ہے، سوچتا ہوں کہ قیامت کے روز آپ کی داڑھی کو پیش کردوں گا کہ اے اللہ! قبول فرمالیجیے۔

ص ۲۲۶ سے متعلق

(۵ ستمبر ۱۹۹۱ء، بروز جمعرات، حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے سنایا از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت کا واقعہ

تین چار مہینے پہلے کی بات ہے، ایک صاحب حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آئے (بعد میں پتا چلا کہ یہ صاحب ایک Planitarium کے مالکوں میں سے تھے) کہ میری بیوی کا ستّر اسی ہزار روپے کا زیور ٹیکسی میں رہ گیا اور ٹیکسی والا لے کر بھاگ گیا، بہت غمزدہ تھے۔ حضرت والا نے میر صاحب کو فرمایا کہ فلاں فلاں تعویذ لکھ کردو، پھر ان کی تسلی کے لئے فرمایا کہ گھبراؤ مت! ان شاء اللہ! تین دن کے اندر مل جائے گا، ایسا بخار اور پیٹ میں درد اس کو ہوگا کہ تمہارے گھر پہنچائے گا۔ چار دن بعد وہی صاحب ہنستے ہوئے خوش آئے کہ کل رات بارہ بجے کے قریب ایک بڑھیا آئی کہ تم بڑے ولی لوگ ہو، اپنا زیور واپس لےلو اور میرے بیٹے کو معاف کردو، یہ زیور اس کو ہضم نہیں ہوا، اسی دن سے اس کو شدید بخار ہوگیا اور پیٹ کے درد سے بلبلا رہا ہے، مرنے کے قریب ہے۔ (بعد میں ان صاحب کے ایک عزیز آئے کہ یہ صاحب فلاں Planitarium کے مالکوں میں سے ہیں اور سخت دہریہ قسم کے آدمی ہیں لیکن رقم اتنی بڑی تھی کہ کسی نے حضرت والا کا مشورہ دیا تو یہاں آگئے۔)

ص ۲۳۲ سے متعلق

(۱۹۸۶ء از ڈائری احقر سہیل)

## خانقاہ اور مسجد کے کاغذات بنوانے میں آسانی

فرمایا کہ کے ڈی اے میں جو بڑے ڈائریکٹر ہیں، وہ جب باہر جاتے ہیں تو ان کی جگہ پر۔۔۔۔صاحب

ہوتے ہیں، ممبر فائنانس ہیں، وہ بھی بڑے افسر ہیں، اب اور بھی ترقی ہوگئی ہے، وہ یہاں آتے رہتے ہیں۔ اتنا اکرام کیا کہ جب میں نے ان سے کہا کہ نقشہ کے لئے اگر کہو تو میں کے ڈی اے کے چکر لگاؤں یا اگر کہو تو میں یہاں قرآن و حدیث کا درس دوں تو انہوں نے کہا کہ میرے حوالے کر دیجئے، چکر میں ہی لگالوں گا۔ لہٰذا انہوں نے نقشہ پاس کرا کے اور لیز وغیرہ سب کرا کے بھی دے دیا اور بجائے میرے وہاں جانے کے خود ہی پاس کرا کر لے آئے۔ لیز کے وقت متعلقہ افسر نے کہا کہ حکیم اختر صاحب جن کے نام پر یہ ادارہ ہے، ان کو میرے پاس دستخط کے لئے آنا پڑے گا۔ تو انہوں نے فوراً اس کو فون کیا کہ یہ نہیں آئیں گے، یہ میرے آفس میں بیٹھے ہوئے ہیں، آپ کاغذات لے کر یہاں آجائیں اور دستخط لے لیں۔ میرا بھانجا مختار بھی ساتھ تھا۔ تو میں نے کہا اللہ تعالیٰ کا شکر ہے۔ مسجد کا لیز اور اداروں کا لیز بہت کم لوگ کراتے ہیں، مگر الحمدللہ ہمارا ادارہ لیز ہوگیا۔ کوئی بھی کام ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کے فضل سے آسانی سے ہوجاتا ہے۔

ص ۲۵۴ سے متعلق

(۱۶/اگست ۱۹۹۱ء بروز جمعہ، مسجد اشرف، گلشن اقبال از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا اپنا بیان روک کر اَمرد کو دائیں طرف بھیجنا

آج جمعہ کے بیان کے لئے ساری مسجد سامعین سے بھری ہوئی تھی۔ حضرت والا نے اپنا بیان ابھی شروع ہی کیا تھا کہ حضرت کی نشست کے عین سامنے ایک اَمرد لڑکا بیان سننے کے شوق میں بیٹھا تھا۔ حضرت والا نے بیان کو موقوف کر کے اس سے فرمایا کہ تم یہاں سے اُٹھ کر دائیں طرف ایک جگہ کا اشارہ فرمایا وہاں جا کر بیٹھو۔ (واہ رے میرے شیخ! اللہ کو راضی کرنے میں کسی کی ناگواری کا خیال نہیں کیا)

ص ۲۶۵ سے متعلق

(۴/جولائی ۱۹۸۶ء بروز جمعہ، خانقاہ گلشنِ اقبال)

## تصاویر کی وجہ سے رحمت کے فرشتے نہیں آتے، دو واقعات

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ ڈاکٹر عبدالحئی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے فرمایا کہ ایک شخص کی تین دن تک روح نہیں نکل رہی تھی اور گھر والے پریشان تھے، سورہ یس پر سورہ یس تلاوت کی جا رہی تھی، فرمایا کہ آخر کار مجھے بلایا

تو جب میں وہاں گیا تو دیکھا کہ وہاں ایک مرحوم وزیر اعظم کا بہت بڑا فوٹو فریم کیا ہوا لگا رکھا ہے۔ڈاکٹر صاحب نے فرمایا کہ میں نے کہا ''سورہ یٰس کیا اثر کرے گی؟ تم نے تو یہاں فرشتوں کو روکنے کا زبردست ایٹم بم لگا رکھا ہے،تصویر ہٹاؤ پھر سورہ یٰس پڑھو۔'' تصویر ہٹائی گئی،سورہ یٰس شروع کی تو آرام سے روح نکل گئی،رحمت کے فرشتے آ گئے،کس قدر عذاب میں مردہ اس وقت تھا!

یہاں بھی ہل پارک کے قریب ایک صاحب بڑے مال دار آدمی،فوج سے کرنل ریٹائرڈ تھے،ان کی بھی جان نہیں نکل رہی تھی۔میرے شیخ کے برادرِ نسبتی ڈاکٹر محمود صاحب جولندن سے آئے ہوئے تھے،انہوں نے مجھے فون کیا کہ وہ صاحب چھ مہینے سے عالمِ نزع میں ہیں،کسی کام کے نہیں،بس پڑے ہیں،سانس آ جا رہی ہے۔گھر والے آخر کب تک پیشاب پاخانہ اٹھائیں گے،بے چارے پریشان ہو گئے،دعائیں کرتے ہیں کہ اللہ میاں! اب ان کو اُٹھا لے،کسی کام کے نہیں ہیں،اس عمر سے بھی حدیث شریف میں پناہ آئی ہے۔سورہ یٰس کی تلاوت کی جا رہی ہے مگر کوئی دعا قبول نہیں ہو رہی۔میں نے ان کو فون پر ہی کہا کہ ذرا اس کمرے میں دیکھئے کہ کوئی تصویر تو نہیں ہے،تو ڈاکٹر صاحب زور سے ہنسے اور کہا کہ تصویر تو ہے،بس انہوں نے تصویر ہٹائی اور روح آسانی اور راحت سے نکل گئی۔

ص ۲۶۷ سے متعلق

(۴/ستمبر ۱۹۹۱ء بروز بدھ،بعد فجر،مسجد اشرف،گلشن اقبال)

(از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا نمازی کی رعایت فرمانا

فجر کی نماز کے بعد مسجد ہی میں حضرت والا نے مجلس شروع فرمائی،مثنوی شریف کے اشعار کا درس ہو رہا تھا،بیان میں خوب روانی اور جوش تھا کہ اچانک حضرت والا نے مائیک جو حضرت کی کالر میں لگا ہوا تھا،منہ کے پاس سے ہٹا کر نیچے کر لیا اور بیان جاری رکھا۔مائیک ہٹانے سے آواز ہلکی ہو گئی۔تھوڑی دیر مزید بیان اسی طرح ہوا تو حضرت میر صاحب نے حضرت والا سے عرض کیا کہ حضرت! مائیک کو بٹن میں لگا لیجیے تا کہ آواز صاف سمجھ میں آ سکے۔فرمایا کہ میر صاحب! میں نے کسی وجہ سے مائیک نیچے کیا ہے کیونکہ ایک صاحب باہر صحن میں نماز پڑھ رہے ہیں،ان کی نماز کی رعایت سے میں نے اپنی آواز کم کی ہے۔(چونکہ فجر کی جماعت کے بعد وقت تنگ ہوتا ہے،ان صاحب کو کہیں اَور نماز کے لئے بھیجنے سے نماز قضا ہو سکتی تھی لہٰذا ان کی رعایت فرمائی۔سہیل)

ص ۵۷۲ سے متعلق

(۴؍جولائی ۱۹۸۶ء بروز جمعہ، خانقاہ گلشنِ اقبال)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا ایک صاحب کو نصیحت کا غائبانہ خط لکھنا

(حضرت والا کے علم میں یہ بات آئی کہ پاکستان کے ایک بہت بڑے بزرگ، اللہ والے جب اپنے شہر سے کراچی تشریف لائے تو ان کی قیام گاہ پر ایک اور بزرگ کے خلیفہ نے اپنی بیوی اور بیٹی کے سر پر ہاتھ پھیرنے کی درخواست کی۔ان بزرگ کی طولِ عمر کی وجہ سے بینائی کمزور ہوچکی تھی، شاید کم عمر بچی سمجھ کر یا جو بھی معاملہ ہوا ہو، انہوں نے ہاتھ پھیر دیا۔حضرت والا کو جب علم ہوا تو حضرت کو سخت افسوس ہوا، اور فرمایا کہ وہ بزرگ تو شاید عمر کے اس مقام پر ہیں کہ ان سے مسئلہ کا ذہول ممکن ہے، بصارت کی کمزوری بھی عذر ہوسکتی ہے لیکن جنہوں نے ان سے ایسا کروایا، ان کو ایسا ہرگز نہیں کرنا چاہیے تھا بلکہ ٹوکنا چاہیے تھا۔اس کے بعد زیرِنظر مضمون ارشاد فرمایا۔۔۔۔۔۔)

بہت سے لوگوں کو اس کا دھوکہ ہوجاتا ہے، شفقت سے مغلوب ہوجاتے ہیں، ایسے شخص کو بزرگ سمجھنا بھی حرام ہے، یہ فعل خود حرام ہے۔نامحرم عورتوں کے سر پر ہاتھ پھیرنا اللہ تعالیٰ کی انتہائی شدید نافرمانی ہے، شریعت میں اس کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کبھی کسی عورت کو ہاتھ نہیں لگایا، یہاں تک کہ بیعت فرماتے وقت بھی آپ نے کپڑے سے بیعت فرمایا، کپڑا پکڑا دیا، ہاتھ نہیں لگایا۔آج کل ایسے بھی بزرگ ہیں کہ نامحرم عورتوں سے ٹانگیں بھی دبوارہے ہیں، سر پر ہاتھ بھی پھیر دیتے ہیں مگر ان کی بزرگی اپنی جگہ پر برقرار رہتی ہے، بزرگی کھسکنے والی نہیں ہے۔یہ کیا ہے؟ احمقانہ اور حماقت کی باتیں ہیں۔ہم سب کو اور ایسے لوگوں کو اللہ تعالیٰ ہدایت عطا فرمائے۔ ایسے موقع پر موجودین کو فوراً ٹوکنا چاہیے۔جس کو بھی دیکھو، خاموش نہ رہو، چاہے وہ کتنا ہی بڑا ہو۔یہ ہی پوچھ لو کہ مجھے آپ کے اس عمل پر خلجان ہے، اس کے جواز کی کوئی صورت ہو تو مجھے اس کی دلیل چاہیے۔

مولانا شاہ ابرارالحق صاحب دامت برکاتہم فرماتے ہیں کہ کتنا ہی بڑا عالم ہو، کتنا ہی بڑا بزرگ ہو، اس کے کسی عمل میں خلجان پیدا ہو فوراً کھٹکا پیش کرو کہ اس عمل میں مجھے خلجان ہے۔اگر باپ کو دیکھو کہ وہ مکھی پی رہا ہے، چائے میں مکھی گر گئی، اور اس کی بینائی، آنکھوں کی روشنی کمزور ہے تو کیا باپ کو مکھی پینے دو گے؟ اپنے باپ کو اطلاع کرو گے کہ ابّا جان! آپ کی چائے میں مکھی گر گئی ہے، لیکن باپ کا اکرام بھی رہتا ہے، اس وقت باپ کو آپ حقیر نہیں سمجھتے۔ دونوں چیزوں کو جمع کرنا بڑی چیز ہے۔اپنے بڑوں کا ادب رکھتے ہوئے ان سے گذارش کرو کہ آپ کی خدمت میں باادب گذارش ہے، شاید آپ کی آنکھ میں کچھ کمزوری ہے، آپ کو مکھی نظر نہیں آئی۔ایسے ہی ان بزرگ کو کسی کو بتا دینا چاہیے تھا کہ یہ آپ کا نامحرم عورتوں پر ہاتھ پھیرنا، جو لوگ لڑکیوں کو، بیویوں کو لائے ہیں اور آپ سے ان کے سر پر

ہاتھ پھر وار ہے ہیں، آپ کا اس سے شدید نقصان ہے۔

مجھے ان کا پتہ دے دینا کہ ان کی رہائش کہاں ہے تو میں ایسے موقع پر ایک خط غائبانہ لکھ دیا کرتا ہوں، اس کے دستخط میں عبداللہ لکھتا ہوں، اللہ کا بندہ تو ہوں نا، اس کو پتا بھی نہیں چلتا۔ چنانچہ ایک واقعہ آپ کو عجیب دلچسپ سناتا ہوں۔ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے سہارنپور میں ایک ایس پی صاحب بیعت ہوئے، پھر وہ پاکستان آ گئے تو کراچی میں بھی ایس پی لگ گئے۔ ان کی داڑھی بھی پوری تھی اور تہجد قضاء نہیں ہوتی تھی، لیکن سر پر انگریزی بال رکھتے تھے اور ان کے گھر میں ان کی اپنی تصویریں لگی ہوئی تھیں، ایس پی بنے ہوئے سب تمغے وغیرہ لگے ہوئے، آئی جی صاحب کے ساتھ بیٹھے ہیں، بڑی بڑی میٹنگوں میں بیٹھے ہوئے۔ جب میں ان کے گھر گیا تو دیکھا کہ عزت اور فخر کے لئے تمام تصویریں لگائی ہوئی ہیں، چونکہ مجھے اس کا علم تھا کہ ان کو اللہ والوں سے محبت ہے اور اللہ تعالیٰ سے بھی محبت ہے، تہجد بھی پڑھتے ہیں، اللہ اللہ بھی کرتے ہیں، تسبیح بھی پڑھتے ہیں تو ایسے لوگوں کی تھوڑی مدد کرنی چاہیے، میں نے ان کے پتے پر ایک غائبانہ خط لکھ دیا۔ میں نے لکھا کہ چونکہ مجھے علم ہے کہ آپ سلسلۂ تھانوی میں بیعت ہیں اور تہجد بھی آپ کی قضاء نہیں ہوتی مگر دو باتوں سے مجھے خلجان ہے، ایک تو آپ کے ہاں تصویر ہے، اور بخاری شریف کی حدیث سے ثابت ہے کہ تصویر نہیں ہونی چاہیے، سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس مکان میں قدم نہیں رکھا جب تک تصویر نہیں ہٹائی گئی، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس شخص کے ہاں ناشتہ نہیں کیا جس کے گھر میں تصویر تھی، فرمایا کہ تصویر ہٹاؤ، جہاں اللہ کی رحمت کے فرشتے نہ آ سکیں (وہاں میں کیسے آؤں)۔ اور دوسرا یہ کہ آپ کے سر پر انگریزی بال ہیں۔

میں نے ایس پی صاحب کو غائبانہ خط اس لئے لکھا کیونکہ میری ان سے جان پہچان تھی، اگر وہ مجھے پہچان جاتے کہ کون ہے تو شاید سمجھتے کہ اختر مجھ سے عمر میں چھوٹا ہے، یا یہ خیال ان کو آ سکتا تھا کہ وہ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہیں اور یہ (اختر) حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ سے بیعت ہے، لہٰذا یوں بھی اس کا اثر کمزور ہو جاتا، تیسرا یہ کہ وہ مجھ سے آ کر بحث بھی کر سکتے تھے جس سے ان کے دینی ضرر کا اندیشہ ہو جاتا۔ لہٰذا میں نے اپنی جان بچانے کے لئے عبداللہ الٰہ آبادی لکھ دیا، عبداللہ، اللہ کا بندہ تو ہوں اور الٰہ آباد کے معنی اللہ کا آباد کیا ہوا، کوئی شہر ایسا دنیا میں نہیں ہے جس کو اللہ نے آباد نہ کیا ہو۔ کچھ دن کے بعد میں ان کے ہاں گیا تو دیکھا کہ سب تصویریں ہٹی ہوئی ہیں اور انگریزی بال بھی ختم کر کے انہوں نے پٹّا بال رکھ لئے۔ میں نے ان کو آخری عمر تک نہیں بتایا کہ اس فقیر کو دعا دو، میں نے سوچا کہ شرما جائیں گے کہ میرے چھوٹے نے مجھے نصیحت کی۔ اپنے بڑوں کی عزت کے خیال سے میں نے ان کو کبھی نہیں بتایا، دل میں کہا کہ مطلب کام سے ہے، کام تو ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ اس عمل کو قبول فرما لے، ایک نسخہ یہ بھی بہت اچھا ہے۔ لیکن آپ لوگ اس کو اِدھر اُدھر مشہور نہ کیجئے گا ورنہ عبداللہ الٰہ آبادی کے نام سے جہاں خط جائے گا، لوگ مجھ ہی کو سمجھیں گے۔

لٰہذا مجھے پتہ دینا تو میں یہ عبارت مع حوالے کے پوری نقل کردوں گا، اپنی طرف سے کچھ نہیں لکھنا ہے، ہمارے باپ دادا کی جائیداد موجود ہے، حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کا یہ ارشاد لکھ دوں گا کہ جائز نہیں ہے کہ اس طرح نامحرم عورتوں کے سروں پر ہاتھ پھیریں۔ وہ بے چارے ایسے بھولے بھالے آدمی ہیں، شہوت یا کسی بُری نیت سے ایسا نہیں کررہے ہیں، لیکن گناہ اگر بُری نیت سے بھی نہ کیا جائے تو بھی گناہ ہی رہتا ہے۔ کتنی ہی اچھی نیت سے کوئی چوری کرلے، اور کہے کہ میری نیت بہت اچھی ہے، میں اس سے غریبوں کی خدمت کروں گا، مال داروں کا مال چراؤں گا، اور جھونپڑی والوں میں تقسیم کردوں گا، اس اچھی نیت سے چوری حرام ہی رہے گی، ایسی نیت سے کچھ نہیں ہوتا۔ ہاں! نیت کہاں ضروری ہے؟ حج میں، عبادت میں، اللہ کی یاد میں نیت اچھی ہونی چاہیے۔ اچھی نیت سے پیشاب پاخانہ کرنا بھی عبادت بن جاتا ہے۔ کیسے؟ بیت الخلاء میں پیشاب کررہا ہے، پاخانہ کررہا ہے، سنت کے مطابق داخل ہوا، اچھی نیت سے گیا کہ اس پیشاب پاخانہ سے میرا پیٹ خالی ہوجائے تو سکون سے اللہ تعالیٰ کا نام لے سکوں گا، تو یہ عبادت میں لکھا جائے گا۔ اس نیت سے کھانا کھارہا ہے کہ اس سے اللہ کی عبادت کی طاقت پیدا ہوگی تو عبادت کروں گا تو کھانا عبادت بن جائے گا۔ اس کے برعکس اگر اس نیت سے نماز پڑھ رہا ہے کہ لوگ دیکھیں اور میری تعریف کریں تو اس کی نماز اور عبادت گناہ بن گئی۔ ورزش کررہا ہے، ڈنڈ بیٹھک کررہا ہے، ایک میل دوڑ رہا ہے اچھی نیت سے، تو اس کھیل کود میں، ڈنڈ بیٹھک پر، ورزش پر اس کو ثواب مل رہا ہے کیونکہ اس کی نیت ہے کہ صحت اچھی ہوگی تو دین کا زیادہ کام کرسکیں گے۔ بتایئے! کھیل کود، لغو ولعب، ڈنڈ بیٹھک، مگدر (لاٹھی) چلانا تو عبادت بن جائے اور سبحان اللہ پڑھنا اس کے لئے معصیت بن جائے اگر دکھاوے کی نیت ہے کہ لوگ مجھے نیک سمجھ کر دنیا پیش کریں۔

ص ۵۷۲ سے متعلق

(۱۶/ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## بمبئی میں ایک ڈینٹسٹ کو حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی نصیحت

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ بمبئی میں میرے ایک ڈینٹسٹ دوست ہیں، تبلیغ میں چلے لگائے ہوئے، بڑے خوبصورت، ایسی عمدہ داڑھی، دیکھنے سے فرشتہ لگتا ہے، میں جب سن ۱۹۷۶ء میں بمبئی گیا، تو مجھے معلوم ہوا کہ وہ دین کے خادموں سے بڑی محبت رکھتے ہیں، مجھے دانت میں تکلیف ہوئی تو میں نے سوچا انہی کو دِکھانا چاہیے، لٰہذا میں نے بھی اپنے دانت دِکھائے، یہ میرے دانت جو لگے ہوئے ہیں، یہ انہی کے بنائے ہوئے ہیں، بہت اچھے مٹیریل سے بنائے کہ آج تک محفوظ ہیں کیونکہ ایک تو پیسے کے لئے کام ہوتا ہے، اور ایک اللہ کے لئے ہوتا ہے،

اس میں بات اور ہوتی ہے۔ آج دس سال ہو گئے، خراب بھی نہیں ہوئے حالانکہ کئی دفعہ واش بیسن سے نیچے گرے مگر ٹوٹے نہیں۔ ان کے کلینک پر میں نے دیکھا کہ کچھ عیسائی لڑکیاں بھی دانت دکھانے آئیں، وہاں ہر قسم کے لوگ ہوتے ہیں، تو عیسائیوں کی لڑکیاں اٹھارہ بیس سال کی، تو میرے ڈاکٹر دوست نے لڑکی کا پورا گال پکڑا اور دانت کو ہلا جلا کر دیکھا۔ اب میں بھی طبیب ہوں، جو ڈاکٹر ہوتا ہے وہ فوراً دیکھ لیتا ہے کہ کیا مرض ہے؟ تو جو روحانی معالجین ہیں اور ان کے خدام و غلام ہیں، فوراً میرا ذہن اس طرف گیا کہ یہ تو بہت ہی خطرناک بات ہے۔ یہ بے چارہ جتنا چلہ لگا کر آتا ہے، سارا چلے کا نور تو یہ ڈاکو لوٹ لیں گی، حسن کے ڈاکو۔ ڈاکوؤں کا گال بھی مت پکڑو، خطرناک ہوتے ہیں۔ لہٰذا میں نے تنہائی میں ڈاکٹر صاحب سے کہا کہ آپ تہجد بھی پڑھتے ہو، اور ماشاء اللہ تبلیغی چلے بھی لگاتے ہو، عورتوں کے دانت دیکھنا چھوڑ دو۔ پوچھا پھر کیا کروں؟ میں نے کہا کہ اگر لڑکیوں کے دانت نکالنے ہیں، اس میں گال پکڑنا بھی ضروری ہے، تو کسی عورت ڈینٹسٹ کو ملازمہ رکھ لو، وہ ان کے دانت دیکھا کرے۔ اس کمرے میں بھی آپ نہ جائیں، احتیاط سے رہیں، اور خود بھی اپنے پاس ایک آدھ مردوں کو ملازم رکھیں، تنہائی نہ ہونے دیں۔ انہوں نے فوراً میرا مشورہ مانا، دوسرے ہی دن ایک عورت کو ملازمہ رکھ لیا، اور یہ بھی کہا کہ اللہ تعالیٰ تم کو جزائے خیر دے، تمہاری نصیحت سے دل بہت خوش ہوا، اور اقرار کیا کہ جب ہمارے ہاتھ نامحرم کے گال پر لگتے تھے تو ہمارے نفس میں گندے خیالات آجاتے تھے، اللہ سے دوری ہوجاتی تھی۔ تو دیکھو! بعض وقت میں یہ مُلّا کام آتے ہیں، ہماری نصیحت ان کے کام آگئی۔

ص ۳۶۲ سے متعلق

(۲۰ / اگست ۱۹۹۱ء بروز منگل بعد ظہر، حجرہ خاص از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت قاری طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا مشترکہ شعر

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ ایک مرتبہ میں نے خطیب الاسلام حضرت قاری محمد طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو خواب میں دیکھا، آپ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں یہ مصرع بہت پیاری آواز میں گنگنا رہے تھے ؎

دونوں عالم میں ایسی تقریر ہو نہیں سکتی

اس پر بیدار ہونے کے بعد میں نے دوسرا مصرع لگا کر شعر مکمل کر دیا ؎

آپ کے لبِ جادو بیاں سے جی اٹھے مردے<br>
دونوں عالم میں ایسی تقریر ہو نہیں سکتی

ص ۳۶۲ سے متعلق

(۲۷؍جولائی ۱۹۸۶ء قبل نمازمغرب، خانقاہ میں درسِ حدیث از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا عشقِ رسالت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

(درسِ حدیث شریف دیتے ہوئے فرمایا کہ) حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کھجور کو ککڑی کے ساتھ کھایا کرتے تھے، کھجور گرم ہوتی ہے اور ککڑی کی تاثیر ٹھنڈی ہے، اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے کبھی مسلّم بھنا ہوا بکرا نہیں کھایا یہاں تک کہ اپنے مالک سے مل گئے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا یہ سب بتانے کا مقصد یہ نہیں ہے کہ آپ مرغ مسلّم اور بکرا مسلّم نہ کھائیں، محدثین یہ باتیں اس لئے بتاتے ہیں کہ ہم لوگوں کو اس کا علم ہو جائے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے عیش وعشرت والی زندگی نہیں گذاری۔ میں جب ٹھنڈا پانی پیتا ہوں تو مدینہ کی یاد آتی ہے کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہوتے، صحابہ ہوتے تو وہ بھی ٹھنڈا پانی پیتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو ٹھنڈا پانی بہت مرغوب تھا۔ دل روتا ہے کہ صحابہ میلوں دور سے پانی لے کر آتے تھے کہ اس کنویں کا پانی کچھ زیادہ ٹھنڈا ہے۔ صحابہ نے ساری محنتیں ایمان پر کردیں، اپنا سارا عیش وآرام حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی محبت پر قربان کردیا۔

ص ۳۹۸ سے متعلق

(۵ جولائی ۱۹۸۶ء از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا زمانۂ جنگ میں بمباری کے وقت کا خاص عمل

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ حاجی جمیل صاحب میرے کراچی کے سب سے پرانے دوست ہیں اور میرے جنگی بھائی بھی ہیں۔ جب ۱۹۷۱ء کی جنگ ہورہی تھی تو یہ بھاگ کر میرے پاس آجاتے تھے، اپنی گھر والی کو میری بیوی کے پاس بھیج دیتے تھے، اور خود مجھ سے چمٹ جاتے تھے۔ انہوں نے میرا ایک تماشہ بھی دیکھا ہے جس کو یہ آپ کو بتائیں گے۔ حاجی جمیل صاحب (خلیفہ مجاز حضرت ہردوئی رحمۃ اللہ علیہ) نے بتایا کہ ۱۹۷۱ء کی پاک ہند جنگ میں جب جہاز اوپر سے گذرتے تھے اور سائرن بجنے شروع ہوجاتے تھے تو حضرت والا فوراً دیوار سے تیمم کرکے سجدہ میں گرجاتے تھے اور یہ دعا مانگتے تھے کہ اے اللہ! ان بموں کو کہیں سمندر میں گرادے ایسے کہ مچھلیوں کو بھی تکلیف نہ ہو۔ اس پر حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ ''مجھے اپنے راز میں کوئی قیمت نظر نہیں آتی لیکن اگر میرے راز سے کسی کی اللہ کی محبت میں تیزی آجائے کہ اس طرح مرنا چاہیے تو مجھے اپنے افشائے راز سے خوشی ہوگی۔ اس وقت میں یہ سوچتا تھا کہ اگر میں مرا تو ان شاء اللہ، اللہ کی یاد میں مروں گا۔''

ص ۴۰۷ سے متعلق

(۱۶/ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## ڈھاکہ (بنگلہ دیش) میں ایک فقیر کا واقعہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ ایک دفعہ ڈھاکہ میں ایک چوراہے پر ہماری گاڑی رکی کیونکہ سگنل سرخ تھا، اتنے میں ایک فقیر بنگلہ دیشی آیا، بالکل خستہ حال، چیتھڑے لپیٹے ہوئے اور اس نے انگریزی میں ہمارے ساتھی قاضی خدابخش صاحب جو یہاں سے ہمارے ساتھ گئے تھے، ان کو کہا گڈ نائٹ (Good Night) تو قاضی صاحب نے اس سے کہا کہ میاں! یہ رات کا سلام ہے، تم دن میں کہاں کر رہے ہو؟ کچھ سیکھ لیا ہوگا اس نے، یہ فقیر مائل کرنے کے لئے کچھ تماشے بھی دکھاتے ہیں۔ مجھے بھی ہنسی معلوم ہوئی کہ دیکھو! مانگ رہا ہے بھیک اور انگریزی بول رہا ہے۔ بہر حال جان چھڑانے کے لئے جب وہ زیادہ تنگ کرتے ہیں تو آدمی کہتا ہے بابا! معاف کرو، تنگ مت کرو۔ لیکن اللہ تعالیٰ سے جو لوگ گڑگڑاتے ہیں، چاہے تمام عمر گڑگڑاتے رہیں، کبھی اللہ تعالیٰ یہ نہیں فرماتے کہ بھاگو یہاں سے، تنگ مت کرو۔

ص ۴۸۱ سے متعلق

(۱۹۸۶ء از ڈائری احقر سہیل)

## حکیم اختر صحت مند ہوجائیں گے جب مال دار ہوجائیں گے

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ مجھے میرے شیخ حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کی دعائیں لگی ہیں، ہم ۱۹۵۰ء میں جوانی میں بہت دبلے پتلے تھے جب سرائے میر میں پڑھتے تھے۔ میرے دبلے پن کو دیکھ کر لوگوں کو ترس آتا تھا کہ یہ اتنے دبلے پتلے کیوں ہیں؟ ایک دن وضو فرماتے ہوئے حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا...... ہاں! حضرت وضو فرماتے ہوئے بار بار آسمان کی طرف دیکھتے تھے اور فرماتے تھے معاف فرما دیجئے۔ یہ نعرہ ان کا اکثر رہتا تھا: ''یا ربی! معاف کر دیجئے!'' یہ جملہ خاص تھا، اور جب معاف کر دیجئے کہتے تھے تو بڑے دل سے کہتے تھے۔ تو شاید ایسے ہی حضرت کے دل میں آ گیا، ویسے بھی جو ہر وقت ساتھ رہتا ہے اس پر ترس آ ہی جاتا ہے تو فرمایا کہ حکیم اختر موٹے ہوجائیں گے جب مال دار ہوجائیں گے۔ آج حضرت کی دونوں دعائیں قبول ہوگئیں۔ حالانکہ اس وقت ہم یہاں پاکستان بھی نہیں آئے تھے۔ حضرت کا یہ جملہ کہ جب یہ مال دار ہوں گے تو موٹے بھی ہوجائیں گے، بس میں نے عام سی بات سمجھ کر سن لیا لیکن واقعی بزرگوں کی زبان سے بعض وقت جو بات نکل جاتی ہے اللہ تعالیٰ اس کی لاج رکھ لیتے ہیں، ہم تو ہندوستان سے کچھ نہیں لائے تھے، ایسے ہی خالی ہاتھ آ گئے تھے، مگر یہاں ۔۔۔۔ صاحب تھے جو کے ڈی اے میں

بڑے افسر تھے، ان کے ذریعہ سے آسانی کے ساتھ زمینیں مل گئیں۔اس طریقے سے ہوتے ہوئے آج یہ کتب خانہ، دواخانہ اور سب اللہ تعالیٰ کا شکر ہے۔

ص ۴۸۹ سے متعلق

(۱۶/ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا گناہ گاروں کے ساتھ شفقت کا برتاؤ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ یاد رکھو! اس مسجد کے اندر بتا رہا ہوں، اسی ہفتہ کا واقعہ ہے، ایک صاحب جو صورتاً باشرع ہیں، داڑھی بھی ہے، انہوں نے لکھا کہ میں بے پردگی کی خباثت کی وجہ سے اپنی سالی کی محبت میں مبتلا ہوگیا ہوں، میرے تین بچے ہیں، بیوی نہایت نیک، صالحہ اور اچھی صورت والی ہے، لیکن پردہ شرعی نہ کرنے سے آج میرا دل ہر وقت سالی کی یاد میں پھنسا ہوا ہے اور میں خودکشی کرنے والا ہوں۔ انہوں نے لکھا اگر اجازت ہو تو کیا میں آپ سے آکر مل سکتا ہوں؟ کیا آپ ایسے نالائقوں کی صورت دیکھ سکتے ہیں؟ میں نے ان کو لکھا کہ آپ ضرور مجھ سے ملئے۔ جب ملنے آئے تو میں نے ان سے کہا کہ گناہ گاروں سے نفرت کرنا ہمارے بزرگوں نے نہیں سکھایا، مریضوں پر تو رحم کیا جاتا ہے، میرے قلب میں ذرا بھی تمہاری تحقیر نہیں ہے، میں تم پر اور اپنے گناہ گار دوستوں پر زیادہ فدا ہونے کے لئے تیار ہوں کیونکہ ہم بھی تو گناہ گار ہیں، ہم کون سے مقدس ہیں۔ لہٰذا یہ بتاؤ کہ تم اپنے تین بچوں کو یتیم کرنے کے لئے اور بیوی کو بیوہ کرنے کے لئے اور اس جوانی میں خودکشی کرکے اپنے ماں باپ کو ساری زندگی، ہمیشہ ان کی آنکھوں کی روشنی کو اندھیرا کرنے کے لئے، تم کیوں خودکشی کرنا چاہتے ہو؟ کہنے لگے کیا کریں؟ دل پر گھبراہٹ، بے چینی طاری ہے، میں اس حرام محبت سے اب باز رہنا چاہتا ہوں مگر ہر وقت اسی کا خیال دل میں سمایا رہتا ہے۔ پھر میں نے ان کو نسخے بتائے اور کہا کہ ان پر عمل کرو، ان شاء اللہ تعالیٰ بالکل نجات مل جائے گی، اس کی تدبیر بتائی، سب علاج موجود ہے۔ اس علاج سے ایک دو نہیں، تمہارے جیسے کتنے مریض الحمدللہ اچھے ہوگئے۔ ہر گناہ کا روحانی علاج موجود ہے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ عمل کرکے دیکھو، اور ساتھ ہی دعا کا بھی معمول بنالو۔ مصیبت سے جتنا اہتمام کے ساتھ ہم دعا مانگتے ہیں کہ اے خدا! ہمارے گھر میں کوئی مصیبت نہ آئے، کسی کو کینسر نہ ہو، کسی کو پھیپڑے میں زخم نہ ہو، کسی کو گردے میں پتھری نہ آئے، کسی کو کوئی بیماری نہ آئے، تو اتنے ہی زیادہ اہتمام سے یہ دعا کرو کہ اے خدا! مصیبت سے ہم جس طرح دعا مانگتے ہیں کہ ہمارے گھر میں مصیبت نہ آئے، اے خدا! آپ کی نافرمانی اور معصیت بھی نہ آئے،

ہمارے بچے سر سے پیر تک سنت کے متبع ہوں، ہماری بیویاں سر سے پیر تک سنت کی اتباع کریں، ہمارے گھروں میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی لعنت نہ آنے پائے۔اس پر آپ محنت کریں اور جن صاحب کو کچھ مشکلات پیش آئیں، ان کے بیوی بچے اگر اس میں مزاحمت کریں تو وہ اختر سے مشورہ لیں، ان شاء اللہ تعالیٰ اپنے بزرگوں کی باتیں بتاؤں گا، اگر کچھ مشکل ہوگی اپنے بڑوں سے بھی استفادہ کروں گا۔

ص۵۱۹ سے متعلق

(۸؍جولائی ۱۹۸۶ء بروز منگل بعد عصر، خانقاہ شریف از ڈائری احقر سہیل)

## مفتی اعظم حضرت مفتی شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا واقعۂ بیعت

حضرت والا نے فرمایا کہ یاد رکھو! سب سے بڑا اشراق، سب سے بڑا اوابین، سب سے بڑا تہجد اللہ تعالیٰ کی نافرمانیوں سے بچنا ہے، حرام کاموں سے بچنا ہے۔تہجد سے تو انعام ملتا ہے لیکن گناہوں سے قیامت میں جوتے پڑیں گے۔کوئی اگر انعام نہیں لیتا لیکن جوتے بھی نہیں کھاتا وہ زیادہ بہتر ہے یا انعام تو لیا مگر پھر جوتے بھی کھا رہے ہیں۔اور انعام بھی لے اور جوتے بھی نہ کھائے یعنی تہجد بھی پڑھے اور گناہوں سے بھی بچے تو پھر سونے پہ سہاگہ ہے، پھر کیا کہنا ہے! حضرت مفتی شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا واقعہ ہے کہ جب دیوبند میں پڑھ رہے تھے تو ان کے والد صاحب نے ہدایت کی کہ دیکھو! حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت میں جاتے رہنا۔جب حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ہوگیا تو بیٹے سے پوچھا کہ کچھ حاصل کیا؟ عرض کیا ابّا! مجھے تو کچھ حاصل نہیں ہوا۔تو والد صاحب نے فرمایا کہ اچھا! تھانہ بھون میں حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ ہیں، ان کی خدمت میں جایا کرو۔کچھ عرصہ سال دو سال بعد دریافت کیا کہ تھانہ بھون میں کچھ ملا؟ عرض کیا کہ میں ایک دو مرتبہ وہاں گیا تھا، کچھ لوگوں کو بیعت ہوتے دیکھا، حضرت نے کسی کو ذکر بتایا، کسی کو تہجد بتائی، مجھ سے ذکر تہجد کچھ نہیں ہوتا، یہ ہم نہیں کر سکتے لہٰذا جانا چھوڑ دیا۔والد صاحب ایک دن ہاتھ پکڑ کر تھانہ بھون لائے اور حضرت کے سامنے پیش کر دیا کہ حضرت! یہ میرا ایک ہی لڑکا ہے، میں نے حکم دیا تھا کہ آپ کی خدمت میں آیا کرے مگر یہ بڑا ہی سست ہے، آتا ہی نہیں، اسے آپ سمجھایئے۔حضرت نے دریافت فرمایا کہ میاں! تم کیوں نہیں آتے ہو؟ تو حضرت مفتی صاحب نے عرض کیا کہ مجھ سے ذکر تہجد نہیں ہوتا۔حضرت نے فرمایا کہ کس بے وقوف نے تم سے تہجد پڑھنے کے لئے کہا ہے؟ ذکر بھی نہ کرو، تہجد بھی نہ پڑھو، مگر صرف ایک کام کر لیا کرو۔پوچھا کہ وہ کیا؟ فرمایا کہ کسی گناہ کے قریب بھی نہ جانا، سلوک طے ہی تقویٰ سے ہوتا ہے۔پوچھا کہ یہ کام تو کر لوگے نا؟ عرض کیا جی حضرت! یہ تو کچھ مشکل نہیں۔بس جناب! اس تقویٰ کی برکت سے مفتی شفیع صاحب مفتی اعظم بنے، اس کی

برکت سے مفسرِ قرآن ہوئے، معارف القرآن جیسی تفسیر لکھی۔ تفسیر پر جتنا بھی اردو میں لٹریچر ہے، اس سب پر معارف القرآن غالب آگئی، ساری دنیا میں اس نے ہلچل مچادی، اور بھی کتنی تصانیف لکھی ہیں۔

ص ۵۲۸ سے متعلق

(۲۳ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## ہدیہ دینے کے دو ادب۔ اجازت لے کر تنہائی میں دو

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ سلہٹ (بنگلہ دیش) میں ایک نواب صاحب ہیں، ان کا چائے کا باغ ہے، انہوں نے گرم شال (گرم چادر) میرے شیخ حضرت ہردوئی دامت برکاتہم کو ہدیہ پیش کی اور مجھے بھی پیش کی، اسی وقت مسلم شریف پڑھانے والے ایک محدث نے بھی حضرت کو ایک بنیان ہدیہ پیش کردی۔ حضرت ہردوئی دامت برکاتہم نے ان دونوں کے ہدیوں کو واپس کردیا اور فرمایا کہ اگر یہ مولانا صاحب تنہائی میں دیتے تو بنیان معمولی سا ہدیہ ہے اور یہ عالم محدث بھی ہیں، ان کی خاطر سے میں ان کو مستثنیٰ کردیتا اور بغیر اجازت لئے ہدیہ دینے کے باوجود قبول کرلیتا لیکن انہوں نے بے اصولی کی کہ سب کے سامنے ہدیہ دیا۔ ہدیہ کے آداب میں سے یہ ہے کہ اجازت لو اور تنہائی میں پیش کرو۔ تو معلوم ہوا کہ مستثنیٰ کرنے کا اصول پتا چل گیا اور ہدیہ کا طریقہ بھی مل گیا کہ اجازت لو اور تنہائی میں پیش کرو، ہلکی پھلکی چیز ہو۔ حضرت نے جب واپس کیا تو میں سوچ میں پڑ گیا کہ یہ گرم چادر اب مجھے بھی واپس کرنی چاہیے ورنہ یہ لوگ کہیں گے کہ پیر نے تو واپس کردیا اور مرید نے بغل میں دبالیا۔ لہٰذا میں نے بھی ہمت کی اور ان رئیس صاحب سے کہا کہ شیخ کی اتباع میں یہ آپ کا ہدیہ واپس ہے، شیخ نے نہیں لیا، اب میں کیسے لے سکتا ہوں؟ وہ علی گڑھ کے پڑھے لکھے بڑے با اصول، بہت ہی سمجھ دار آدمی تھے، مجھے بہت خوشی ہوئی کہ انہوں نے واپس لے لیا اور بالکل اصرار نہیں کیا۔ پھر حضرت نے مزاحاً فرمایا کہ میں نے آپ لوگوں کا ہدیہ اس لئے واپس کیا کہ جب میں سلہٹ اُترا ہوں تو عاشق لوگ میرا سامان گن لیتے ہیں، پھر جاتے وقت دیکھتے ہیں کہ کتنا سامان ہے، تو موازنہ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ پیر لوگ سپر مارکیٹ سے جا رہے ہیں، یعنی خوب خریداری کی ہے۔

ص ۶۴۲ سے متعلق (۱۶/ جولائی ۱۹۹۱ء، بروز منگل) (از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا معارفِ مثنوی لکھتے ہوئے ایک حال

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا ایک خاص انعام مجھ پر ہے، وہ یہ کہ چونکہ مجھے ضعف بہت رہتا ہے،

آدھا گھنٹہ بیان ہوا اور دماغ چٹنی بن گیا، تو اللہ تعالیٰ نے میری اتنی تصنیفات کرادی ہیں کہ عوام الناس سے میرا ضعف چھپ گیا، وہ یہی سمجھتے ہیں کہ میں بہت کام کرتا ہوں، یہ سب کام اللہ نے اپنے فضل سے لے لیا ہے۔ اب سنئے! جب میں ناظم آباد میں معارفِ مثنوی لکھ رہا تھا تو جب حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ کے قصہ کو لکھنے بیٹھا تو عشاء کے بعد بیٹھا تو فجر کی اذان ہوگئی۔ آپ معارفِ مثنوی پڑھئے تو اس قصہ میں خاص درد محسوس کریں گے۔ میری آنکھوں سے آنسو جاری تھے، میں نے اپنے اوپر وہی کیفیت طاری کرلی کہ میں خود ابراہیم بن ادہم ہوں اور شاہی لباس اتار کر گدڑی پہن رہا ہوں۔

ص ۶۶۳ سے متعلق

(۲۳ جنوری ۱۹۸۷ء، بروز جمعہ، خانقاہِ گلشن اقبال)

## حضرتِ اقدس ڈاکٹر عبدالحئی صاحب عارفی رحمۃ اللہ علیہ۔ از اکابر خلفاء حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ حضرت ڈاکٹر عبدالحئی صاحب رحمۃ اللہ علیہ مجھ سے بے حد محبت فرماتے تھے۔ میں نے حضرت ڈاکٹر صاحب کے ارشادات و ملفوظات بھی جمع کئے ہیں جو دارالعلوم کراچی سے شائع ہوئے ہیں۔ آج جو کتاب سے آپ کو سنایا گیا ہے وہ وہی کتاب ہے جو احقر نے بتوفیقِ خدائے تعالیٰ مرتب کی ہے۔ میں نے سوچا یہ سنا بھی دیا جائے کیونکہ بزرگوں کی باتیں ہیں اور حضرت ڈاکٹر صاحب سے محبت رکھنے والے اس مجلس میں آتے ہیں، ہم سب لوگ ہی ان سے محبت رکھتے ہیں ایک سلسلہ کے تعلق سے اور پھر ان کی شخصیت، ان کی مشفقانہ طبیعت، ان کی محبت ایسی ہے کہ ان کو کوئی بھی فراموش نہیں کرسکتا۔ اس درجہ محبت سے ملتے تھے، آپ سمجھئے کہ ہمارے شیخ تو حضرت شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ تھے اس کے بعد مولانا شاہ ابرار الحق صاحب دامت برکاتہم ہیں لیکن جب بھی میں کسی دینی سفر پر باہر ملک جاتا ہوں تو حضرت ڈاکٹر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضری دے کر میں عرض کرتا تھا کہ حضرت دعا کیجئے گا، میں آج ڈھاکہ جا رہا ہوں یا ہندوستان جا رہا ہوں یا اور کہیں سفر پہ جا رہا ہوں، تو حضرت فوراً اتنی دیر تک دعائیں پڑھ کر مجھ پر دَم کرتے تھے، جھاڑ پھونک کرتے تھے کہ خدا اپنی حفاظت میں رکھے۔ واقعی اللہ تعالیٰ نے ہمارے بزرگوں کو کیا شان عطا فرمائی تھی، ان کی شفقت دیکھ کر قلب بہت متاثر ہے۔ ایسے ہی جب سفر سے واپس آتا تھا تو اگر ذرا بھی ان کی خدمت میں پہنچنے میں دیر ہوجائے، اگر حاضری میں دیر کردیتا تو فرماتے تھے تم نے اپنی آمد کو باسی کردیا، جب کراچی آئے تھے تو جلد آنا چاہیے تھا، دیر سے آنے پر شکایت کرتے تھے اور شکایت کی وجہ محبت اور تعلق ہے۔

## جب کوئی مصیبت آئے تو شکر ادا کرو کہ اس سے بڑی مصیبت نہیں آئی

ایک دن فرمایا کہ اختر میاں! پاکستان میں سب کا تعلق تمہارے تعلق کے مقابلہ میں جدید ہے کیونکہ جب میں یہاں پاکستان نہیں آیا تھا تو اس وقت سے تم سے تعلق ہے، جونپور میں حضرت ڈاکٹر صاحب رحمۃ اللہ علیہ رہتے تھے تو میں اپنے شیخ شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ وہاں حاضری دیا کرتا تھا۔ ایک مرتبہ ڈاکٹر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ایک قصہ سنایا، اور قصہ کیا ہے، ہم سب کے لئے اس میں عظیم الشان سبق ہے کہ اگر کوئی مصیبت، پریشانی آجائے تو سوچیں کہ اس سے بڑی کوئی بلا نہیں آئی۔ فرمایا کہ تمہارے شیخ شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ایک شخص جونپور آرہا تھا اور اس کی پیشی تھی عدالت میں، مقدمہ بازی کے سلسلہ میں آرہا تھا۔ ٹرین میں حضرت کے ساتھ بیٹھا تھا، جب جونپور ریلوے اسٹیشن پر اُترا تو معلوم ہوا کہ اس کا لوٹا ہی چوری ہوگیا یا کہیں اس نے رکھا اور اٹھانا بھول گیا، لوٹا غائب ہوگیا تو اَب وہ کچھ غمگین تھا۔ آپ کہیں گے بھئی! لوٹے کا اتنا غم ہوتا ہے، جی ہاں! لیکن چونکہ آپ کراچی میں ہیں، یہاں نوٹوں کی بہاریں ہیں، وہاں غربت کے زمانہ میں ایک لوٹے کے گم ہونے کا بھی بڑا غم ہوتا تھا، ایک روپیہ بھی گم ہوجاتا تھا تو آدمی دیر تک سر کھجلاتا تھا اور اناللہ پڑھتا تھا۔ اس کو بہت غم ہورہا تھا تو حضرت ڈاکٹر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مولانا شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے، تمہارے پیر نے اس کا ایسا علاج کیا کہ وہ ہنس پڑا اور لوٹے کا غم بھول گیا۔ وہ کیا علاج کیا؟ حضرت نے اس سے فرمایا کہ میاں! تمہیں لوٹے کا غم ہے، ارے شکر کرو کہ تمہارے عدالتی کاغذات جو ضروری تھے، وہ گم نہیں ہوئے ورنہ پیشی کے وقت تم بغلیں جھانکتے کہ ہائے میرے ضروری کاغذات کہاں رہ گئے؟ اور تمہارا مقدمہ خارج ہوجاتا، مقدمہ ہی ہار جاتے۔ شکر ادا کرو کہ ضروری کاغذات کی جو پوٹلی تم نے کپڑے میں لپیٹی ہوئی تھی، وہ کوئی چرا کر نہیں لے گیا۔ بس یہ ہے تربیت۔

اور ایک مرتبہ فرمایا کہ اپنے پیر کی ایک بات مجھ سے سن لو، یعنی حضرت شاہ عبدالغنی صاحب پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ واقعہ مجھ سے سن لو، کہیں کتاب میں نہیں پاؤ گے۔ ایک مرتبہ تمہارے شیخ جونپور تشریف لائے تو فجر کی نماز پڑھ کر قرآنِ پاک کی تلاوت کرتے ہوئے ریل کی پٹری کی طرف نکل گئے۔ اچانک دیکھا تو سامنے سے ہاوڑا ایکسپریس، طوفان مَیل، جس کو کلکتہ ایکسپریس بھی کہتے تھے، اور بھی کئی نام تھے، کافی مشہور تھا، بہت بڑا اس کا انجن اور بہت ہی زوردار آواز تھی، وہ سامنے سے آتا ہوا نظر آیا۔ اب حضرت جس جگہ کھڑے تھے، وہاں سے نہ آگے جاسکتے تھے نہ پیچھے، بیچ پل پر کھڑے تھے، اور وہ پل ایسا تھا کہ اس کے دائیں بائیں بھی دیوار تھی۔ حضرت ڈاکٹر صاحب نے فرمایا کہ حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ فوراً ٹرین کی پٹری کے نیچے جو لکڑی کے تختے ہوتے ہیں، ان کے درمیان میں کافی جگہ ہوتی ہے،

حضرت ایک تختے کو دونوں ہاتھوں سے پکڑ کر نیچے لٹک گئے اور نیچے مشہور دریا، دریائے گومتی بہہ رہا تھا، وہ بھی سیلابی پانی سے خوب بھرا ہوا تھا۔ اب حضرت تختے کو پکڑ کر نیچے لٹکے ہوئے ہیں اور اوپر سے طوفان مَیل اپنی پوری رفتار سے گذر رہا ہے۔ جب ٹرین گذر گئی تو حضرت نے ایک جست لگائی اور دوبارہ اوپر آگئے، یہ بڑی بات تھی۔ نیچے لٹکنا تو آسان ہے مگر پھر اتنی دیر کے بعد دوبارہ اوپر آنے کے لئے بہت قوت کی ضرورت ہوتی ہے، آسان نہیں تھا۔

ص ۲۲۰ سے متعلق

(یکم نومبر ۱۹۹۱ء، بروز جمعہ، مسجد اشرف، گلشنِ اقبال)

(ایک خادمِ خاص نے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کو بیان نہ کرنے اور ڈاکٹر کی تجویز پر آرام کرنے کا مشورہ دیا تھا، اس پر اس بیان میں تنبیہ فرمائی۔ جامع)

## قیامت کی دو قسمیں۔ اجتماعی قیامت اور انفرادی قیامت

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کا نامِ پاک سارے عالم کی حیات کا سبب ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآنِ پاک میں ارشاد فرماتے ہیں:

﴿وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ﴾

(سورۃ الجمعۃ: آیۃ ۱۰)

یہ زمین وآسمان ساری کائنات اللہ کے نام کے صدقے میں قائم ہے۔ حدیثِ پاک میں آتا ہے کہ جب اللہ اللہ کرنے والے اور اللہ پر ایمان رکھنے والے، اللہ کو اللہ سمجھنے والے نہ رہیں گے تو قیامت آجائے گی۔ معلوم ہوا کہ اللہ کے نام کی برکت سے یہ جہان قائم ہے تو جو اللہ کا نام لیں گے، ان کے الگ دنیا وآسمان، ان کی الگ دنیا قائم رہے گی لہٰذا قیامت کی دو قسمیں ہوں گی، ایک اجتماعی قیامت، ایک انفرادی قیامت۔ اجتماعی قیامت جب دنیا بالکل کافروں سے بھر جائے گی، کوئی مسلمان نہ رہے گا، سب لوگ اللہ سے بغاوت کر جائیں گے اور اللہ کا نام لینے والا کوئی نہ ہوگا تو اجتماعی قیامت آجائے گی، زمین وآسمان پر زلزلہ آجائے گا، سورج و چاند سب گر پڑیں گے لیکن ایک قیامت انفرادی بھی ہوتی ہے، کوئی ایک بندہ، شخصِ واحد اللہ کو بھول جائے اور اپنے نفس کی اتباع کرنے لگے اور اپنی حرام لذتوں میں پھنس کر اپنے مالک، خالق اور رب العالمین کو فراموش کردے تو اللہ تعالیٰ اس کو اس کی جان سے فراموش کردیتے ہیں یعنی اس کی عقل پر گوبر اور اس کی عقل پر ایسا عذاب آتا ہے کہ اس میں یہ ادراک قائم نہیں رہتا کہ ہمیں اس وقت کیسے بولنا چاہیے؟ کیا کرنا چاہیے؟ کیا الفاظ ہیں؟ کیا آدابِ بندگی ہیں؟ گھر والوں کے کیا آداب ہیں؟

ماں باپ کے کیا آداب ہیں؟ شیخ کے کیا آداب اور بیوی کے کیا حقوق ہیں؟ سب میں اعتدال قائم رکھنا یہ اللہ تعالیٰ کی توفیق سے ہوتا ہے۔ اگر توفیق نہیں تو کبھی بیوی پر ظلم کردے گا، کبھی ماں پر ظلم کردے گا، کبھی ابّا سے اکڑ جائے گا، کبھی شیخ سے ایسی باتیں کرے گا جس کا عقل سے کوئی تعلق نہیں ہوگا۔

## دین کی فہم کے دو اجزاء۔ ذکراللہ کرنا اور گناہوں سے بچنا

یادرکھو! دین کی فہم اور عقل میں سلامتی دو چیز سے حاصل ہوتی ہے: ۱۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر، ۲۔ گناہوں سے بچنا۔ ایک شخص ذکر کرتا ہے، اللہ اللہ کرتا ہے مگر بدنظری سے نہیں بچتا، غصے سے نہیں بچتا، غیبت سے نہیں بچتا، گناہ نہیں چھوڑتا تو ذکراللہ کے باوجود بھی اس کی عقل پر اندھیرے چھائے رہیں گے۔ اس کی مثال یوں سمجھیں کہ سورج نکلا ہوا ہو لیکن بادل بھی گہرے آ گئے تو اندھیرا چھا جاتا ہے یا نہیں؟ اسی طرح دل میں تو اس کے ایمان ہے لیکن اس کے ایمان کے سورج پر گناہوں کے بادل چھا جاتے ہیں۔ اسی لئے ہمارے بزرگوں نے اپنی اپنی خانقاہوں میں دین کی فہم پیدا کرنے کے لئے کوشش کی اور دعائیں مانگیں۔ حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہر وعظ میں آپ دیکھئے، یہ مضمون آپ کو آخر میں ملے گا کہ اللہ تعالیٰ ہمیں عقلِ سلیم اور فہمِ سلیم عطا فرمائے۔ اور اگر عقل میں گناہوں کی وجہ سے سلامتی نہیں ہے تو شیطان ایسا داؤ مارتا ہے کہ شیخ کے حقوق، شیخ کی عظمت، اللہ والوں کا ادب کچھ اس کی سمجھ میں نہیں آتا۔ وہ یہی سمجھتا ہے کہ میں نے تو شیخ پر جان دے دی، شیخ ہمارے ہاں گئے تھے تو ہم نے دیسی مرغی، مکھن اور مکئی کی روٹی، غرض اکرام کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی لیکن جب ہم خانقاہ جاتے ہیں تو ہمارے لئے کوئی اہتمام ہی نہیں ہوتا۔ تو شیخ سے بدلہ چاہنے والا، گویا اس نے اللہ کے لئے محبت نہیں کی، یہ بدلے کا منتظر ہے۔ اپنے ڈاکٹروں سے بدلہ کیوں نہیں مانگتے ہو جو علاج کرتے ہیں، وہ کبھی ہسپتال میں ناشتہ کرواتے ہیں؟ بلکہ ناشتہ کا بھی پیسہ لیتے ہیں، کمرے کا بھی پیسہ لیتے ہیں۔ آپ دیکھئے! روزانہ ایک ایک چیز کا، یہاں تک کہ جو چادریں ہسپتالوں میں چارپائیوں کی بچھتی ہیں اس کی دھلائی بھی وصول کرتے ہیں لیکن روحانی معالجین کے بارے میں کوئی احساس ہی نہیں ہے۔ اپنی جان، مال، آبرو قربان کر کے بھی اگر اللہ والوں کے ہاں ہم کو رہنے کا موقع مل جائے تو یہ اللہ تعالیٰ کا احسان ہے اور اللہ والوں کا کرم ہے۔

## مومن کی دو بڑی نعمتیں: اتباعِ سنت اور حبِ شیخ

بس اگر دو نعمتیں حاصل ہیں تو اس کے اندھیرے بھی اجالے ہیں۔ وہ دو نعمتیں کیا ہیں؟ اتباعِ سنت اور شیخ سے صحیح تعلق۔ اور اگر شیخ کو ناراض کیا ہوا ہے اور اتباعِ سنت سے محروم ہے تو ایسے شخص کے اجالے بھی اندھیرے ہیں۔ یہ حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کا ارشادِ گرامی ہے۔ طبعی تکلیف اور طبعی کلفت بھی اپنے بزرگوں کو نہیں پہنچانا چاہیے، سمجھنا چاہیے کہ

اس وقت ان پر کیا کیفیت طاری ہے؟ شیخ کی صحت کی اتنی فکر ہوجانا کہ جس سے اللہ تعالیٰ کی عظمت اور تعلیماتِ محبت اور معرفت سے امت کا نفع ہونا کچھ اس کو سمجھ ہی میں نہ آئے، یہ محرومی کی علامت ہے۔ اگر صحت اتنی مطلوب ہوتی اور جان اتنی پیاری ہوتی تو اللہ تعالیٰ جہاد کیوں فرض کرتا؟ معلوم ہوا کہ اللہ پر جان دینے کا وقت آئے تو اس وقت جان بچانے کی فکر کرنا بے وقوفی اور حماقت ہے۔ پہچانو! اللہ تعالیٰ سے فہمِ سلیم مانگو۔

## مثنوی پڑھاتے وقت حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کیفیت

ہمارے حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ جب مثنوی شریف پڑھاتے تھے تو جوش میں آکر بہت ہی کیفیت کے ساتھ بیان کرتے تھے لیکن چونکہ بڈھے تھے، کمزور تھے تو بعد میں ہائے ہائے کرتے تھے! جلدی تیل لاؤ، سر پر تیل کی مالش کرو، اب ہائے ہائے کررہے ہیں۔ مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ، حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ، جیسے شاگرد ہوتے تھے، کسی کی یہ ہمت نہیں ہوتی تھی کہ وہ کہہ دیں کہ حضرت! جب آپ آخر میں ہائے ہائے کرتے ہیں تو اتنا جوش سے بیان مت کیا کیجئے، آہستہ بولا کیجئے۔ بمبئی میں ایک مرتبہ بیان کے دوران میرے آنسو نکل آئے تو سب سمجھے مجھے زکام ہوگیا ہے تو دوا لے آئے زکام کی۔ میں نے کہا مجھے کوئی زکام نہیں ہوا، بیان کے وقت ناک سے پانی، آنکھ سے پانی بہنے لگتا ہے، لہٰذا وہ زکام نہیں ہے، آپ لوگ ہمارے لئے زکام کی دوا نہ لائیے، ایسے بھی نادان ہوتے ہیں۔ اسی لئے مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شیخ کا رفیق ہو، اس کو اللہ سے بہت فہمِ سلیم مانگنی چاہیے اور اپنے نورِ عقل کو گناہوں کی ظلمات سے بچانا دوسروں سے زیادہ اس کو ضروری ہے۔

## شیخ کو کیفیتِ بیان کے وقت آرام کا مشورہ مت دو

شیخ کی کیفیت کو نظر انداز کرکے اسے آرام کا مشورہ دینے والا روح کی پرواز اور روح کے حالات سے بے خبر اور خود روحانیت سے محروم معلوم ہوتا ہے۔ اسے پتا ہی نہیں ہے کہ شیخ کس مقام پر ہے؟ کس مقام سے بیان کررہا ہے؟ سوائے اس کے کہ ایسے لوگوں کو یہی کہا جائے کہ اس شخص کو سلوک سے اور روحانیت سے مناسبت ہی نہیں ہے، جیسے عنین، نامرد کیا جانے شادی کیا چیز ہے؟ ایسے ہی بعضوں کی روح کو کچھ عنینیت سے مناسبت ہوتی ہے کہ زمانہ گزر جائے مگر شیخ کے مزاج کو سمجھنے سے قاصر رہتے ہیں۔ محبت سے اتنا مغلوب ہونا کہ جس سے حق تعالیٰ کی عظمتوں کا حق نہ ادا ہو، یہ کیسے جائز ہوگا؟ عقلِ سلیم بہت بڑی نعمت ہے۔ اگر عقلِ سلیم عطا ہو تو کوئی بیٹا اپنے باپ سے بے ادبی نہیں کرسکتا، نہ مرید شیخ سے، نہ شاگرد استاد سے، نہ بیوی اپنے شوہر سے۔ عقلِ سلیم سے ادب ملتا ہے، جب اس کو عقل ہی نہیں ہے، سمجھتا ہی نہیں ہے کہ اس وقت شیخ روحانیت کے کس مقام پر ہے تو کیا ادب کرے گا؟

آسمان اور زمین میں بہت فرق ہے۔جس پر نفس غالب رہے گا وہ زمین سے چپکا ہوگا، آسمان والی باتوں سے اسے صحیح مناسبت نہیں ہوسکتی۔اہلِ آسمان کو اہلِ آسمان سمجھتے ہیں۔حقیقت یہ ہے کہ بازِ شاہی کی پرواز کو کرگس ظالم نہیں سمجھ سکتا۔گناہوں کی نحوست سے عقل پر ظلمات کے سخت گھیرے پڑ جاتے ہیں، اعتدال نہیں رہتا کہ ہمیں کیا بولنا چاہیے؟ کیا کرنا چاہیے؟ کیا کہنا چاہیے؟ بقول مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ کے کہ خدا نہ کرے کہ کسی اندھی بڑھیا کے ہاتھ میں کوئی بازِ شاہی آجائے۔ایک شخص شہادت کے لئے بے چین ہو اور اس کو کوئی پیچھے سے پکڑ کر کھینچ رہا ہو کہ ہاہاہا! چلئے آپ، یہاں سے ابھی فوراً چلیں ؎

سر نگونم ہیں رہا کن پائے من
فہم کو در جملۂ اجزائے من

مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اے دنیا والو! میں سر جھکا چکا ہوں، میرے پیر کو اَب زنجیروں سے مت باندھو۔ جانور رسی تڑانے سے پہلے سر جھکا لیتا ہے تو میں نے بھی اب سر جھکا لیا ہے، اب میرے پیروں کو چھوڑ دو، تمہاری باتیں سمجھنے کی اب میرے اندر سمجھ نہیں ہے، جلال الدین رومی کی روح سر جھکا چکی ہے۔کیا مطلب؟ اب میں دنیا کے وہ تعلقات جو میرے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان رکاوٹ ڈال رہے ہیں، ان سب کو توڑنا چاہتا ہوں ؎

گر دو صد زنجیر آری بر درم

اگر دوسو زنجیریں بھی اب لاؤ گے تو میں اپنی روحانی طاقت سے سب کو توڑ دوں گا۔

## اہل اللہ کو اللہ کی محبت کا درد خاموش نہیں بیٹھنے دیتا

خدائے تعالیٰ کی محبت کے درد کی طاقت کو تم کیا جانو! کرگسی صفات کو کیا معلوم کہ اللہ تعالیٰ کی محبت میں کیا اثر ہوتا ہے؟ کسی عورت کو دردِ زہ ہو رہا ہو، بچہ ہونے کا درد ہو رہا ہو، اولاد ہونے والی ہو اور محلہ کی عورتیں اس کو کہیں کہ بیٹی! زیادہ زور سے مت بول، شور مت مچا، خاموش رہ تو یہ ساری عورتیں اُلّو ہیں۔اس کے درد کو پہچاننا چاہیے کہ جب تک بچہ پیدا نہیں ہوگا اس کا درد ختم نہیں ہوسکتا بلکہ اس درد کے پیدا کرنے کے لئے تو دوا دی جاتی ہے، اگر نو مہینہ پورا ہوجائے اور اسے درد نہ اٹھے تو اس کے لئے دوا دی جاتی ہے کہ کیا بات ہے؟ نو مہینے کے بعد درد ہونا چاہیے، اس کے درد کیوں نہیں اٹھتا؟ اللہ کے جس درد کو سب مانگتے ہیں اُس درد کو خاموش کرنے والا کس قدر ظالم اور احمق ہوگا؟ جب اللہ والوں پر کوئی کیفیت طاری ہو تو اس وقت سارے قانون ختم کردو۔اس قسم کی گفتگو مت کرو کہ حضرت! آج کل آپ کو ضعف ہے، کم بولئے۔اس شخص کے اندر محبت تو ہے مگر اس کو شیخ کی عظمت اور معرفت نہیں ہے۔نابینا شخص ہے، اس کی روح بالکل اندھی بڑھیا ہے، یہ شیخ کی صحت کو تو سامنے رکھتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے احضار و الطاف اور ان کے

عنایات کونہیں دیکھتا کہ آسمان سے کن علوم کی بارش ہورہی ہے؟ کاش! ان آسمانی علوم سے اس کو مناسبت ہوتی تو وجد کرتا، اس کو شیخ یاد بھی نہ آتا۔

اس کی مثال ایسی ہے جیسے کسی لیلیٰ کے دس مجنوں ہوں، لیلیٰ کا تذکرہ ایک مجنوں نے شروع کردیا تو سارے مجنوں اس کی بات کو غور سے سنیں گے، اس وقت مجنوں کی کمزوری کا خیال بھی نہیں لائیں گے کہ لیلیٰ کی تعریف کرتے کرتے کہیں مجنوں کا ہارٹ فیل نہ ہوجائے۔ اب ایک شخص اگر مجنوں کو پکڑ رہا ہو کہ ہا ہا! زیادہ مت بولو، ڈاکٹر نے آپ کو زیادہ بات کرنے سے منع کیا ہے تو معلوم ہوا یہ ظالم، مجنوں پر تو عاشق ہے مگر لیلیٰ سے اس کا تعلق کمزور ہے۔ لہٰذا خدا کے لئے میری جان پر وہ لوگ رحم کریں جو میرے مضمون اور بیان اور جوش کے وقت کہتے ہیں کہ ذرا آہستہ بولئے، آپ کو کمزوری بڑھ جائے گی۔ ہم مرتے ہیں ہم کو مرنے دو۔

جان دے دی میں نے ان کے نام پر
عشق نے سوچا نہ کچھ انجام پر

اختر اگر جان دینا چاہتا ہے تو میری جان کو مت روکو ورنہ مجھ سے تعلق منقطع کردو، اگر میری جان پر تمہیں رحم آتا ہے تو دور کسی دوسرے شیخ سے تعلق قائم کرلو، میں اللہ تعالیٰ پر جان دینا چاہتا ہوں۔ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

گر دو صد زنجیر آری بر درم
غیرِ آں زنجیرِ زلفِ دلبرم

اگر دو سو زنجیریں لاؤ گے سب توڑ دوں گا مگر ہاں اللہ کی محبت کی زنجیر جو اللہ کی محبت کی خوشبو لاتی ہے، اس زنجیر میں ہم اپنے کو جکڑے رہیں گے۔

## جہاز کی پرواز کو معمولی پرندہ بھی سخت نقصان پہنچا دیتا ہے

کیا کہیں! آہ! بازِ شاہی کی پرواز کو اور طاقتِ پرواز کو اندھی بڑھیا کیا جانے؟ آپ سوچئے! ہوائی جہاز جب اُڑتا ہے تو ایک پرندہ بھی اگر ٹکرا جاتا ہے تو اس کی رفتار متاثر ہوجاتی ہے حالانکہ ہوائی جہاز کی طاقت اور اس کے وزن کے سامنے پرندے کی کیا حقیقت ہے؟ اس لئے جس طرح ہوائی جہاز چاہتا ہے کہ میری پرواز میں کوئی چھوٹی سے چھوٹی چیز حائل نہ ہو، ایسے ہی اللہ والے اور اللہ والوں کے غلام حق تعالیٰ کی طرف اُڑنے میں، اپنی پرواز میں نہیں چاہتے کہ کوئی حائل ہو۔ پہچانو ذرا! اللہ تعالیٰ سے دعا کرو، ان کے دردِ دل کو تم چھپا نہیں سکتے ہو، ایک قطرہ تو نہیں ہے کہ چھپا لوگے۔ یہ بھی میرا شعر ہے۔

ایک قطرہ اگر ہوتا تو وہ چھپ بھی جاتا
کس طرح خاک چھپائے گی لہو کا دریا

## ایک وعظ میں حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کی مجذوبانہ کیفیت

اللہ والوں کی اوران کے غلاموں کی آہ پر پابندی عائد کرتے ہو؟ تم کو شرم نہیں معلوم ہوتی ؟ خدا کے عذاب سے اور قہر سے نہیں ڈرتے ہو؟ نادانی کی یہ کون سی محبت ہے؟ نادان دوست سے تو عقل مند دشمن بہتر ہے۔ حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا ساڑھے تین گھنٹہ بیان ہوا، اُس دن عمامے کے پیچ بھی صحیح نہیں تھے، ٹیڑھے میڑھے تھے۔ حضرت کوایسا جوش تھا کہ عمامے کے پیچ میں ترتیب نہیں تھی، ایسے جیسے کوئی دیہاتی، ہل جوتنے والا پٹکا باندھ لیتا ہے اور لاٹھی بھی بہت اونچی، ازار بند بھی لٹکا ہوا اور ایک پائنچہ اوپر ایک نیچے۔ آج کل کا نالائق مرید ہوتو کہے گا کہ ذرا آپ اپنی ہیئت درست کر لیجیے، آپ تو الول جلول معلوم ہو رہے ہیں۔ آہ! اللہ والوں کو پہچانو کہ آج وہ کس مقام پر ہیں؟ ان کو کیا کیفیت طاری ہے کہ جس سے پاجاموں کی ترتیب، عماموں کے پیچ اور ازار بند لٹکے ہوئے، اپنے جسم کے تمام پُر پُرزوں سے وہ بے خبر ہو چکے ہیں۔ مجھے اس وقت ایک شعر یاد آیا ؂

زندگی سے رہی بے خبر
ہم نے دیکھے ہیں ایسے بھی اہلِ نظر

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کی عبادت کی کیفیت

کیا جانیں وہ ظالم جنہوں نے اللہ والوں کو نہیں دیکھا۔ ایسی عاشقی، ارے فاسقی سے بھی بدتر ہے کہ جو اللہ والوں کو اوران کے غلاموں کو اللہ کی طرف اُڑنے ہی نہ دے۔ میں نے حضرت شاہ پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا ہے جو صبح سے ایک بجے دن تک ناشتہ بھی نہیں کرتے تھے لیکن دس دس پارے قرآن شریف پڑھتے تھے، جس وقت درمیان درمیان میں اللہ کہتے تھے تو مسجد ہل جاتی تھی، معلوم ہوتا تھا در و دیوار ہل رہے ہیں۔ کس مقامِ درد سے وہ اللہ کا نام لیتے تھے۔ آج پانچ منٹ بھی اللہ کا نام لینا لوگوں کے لئے مشکل ہے۔ دس منٹ ذکر بتاتا ہوں تو بھی آج کم لوگ ذکر کرتے ہیں لیکن میں نے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ایسے شیخ کو دیکھا کہ جو تین بجے رات سے لے کر گیارہ بجے دن تک، کتنا وقت ہوا؟ آٹھ گھنٹہ۔ ستّر سال کی عمر میں کمر ایسی تھی جیسی میری اس وقت سیدھی دیکھ رہے ہو، حضرت نے تہجد پڑھی، دو دو رکعت کے بعد سجدے میں روئے، قصیدہ بُردہ پڑھا، ذکر کیا، ساتوں منزل مناجاتِ مقبول کی پڑھی اور دس پارے تلاوت کئے۔ اس لئے میں شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں یہ شعر پڑھتا ہوں ؂

زندگی زندگی سے رہی بے خبر
ہم نے دیکھے ہیں ایسے بھی اہلِ نظر

اجسام پرست، صورت پرست، مٹی کے کھلونوں سے کھیلنے والے اللہ والوں کی روح کی روحانی پرواز کو کیا جانیں۔ یاد رکھو کہ گناہوں سے عقل پر فتور اور عقل پر ظلمات کا گھیرا آجاتا ہے، اس لئے ہمیشہ مانگتے رہو۔

اے خدا جوئیم توفیقِ ادب

اے اللہ میں ادب کی توفیق مانگتا ہوں۔ شیخ کے سامنے اپنی کوئی حیثیت مت جانو، جب آدمی اپنے کو کچھ سمجھتا ہے تب سمجھتا ہے کہ میرا مقام اس درجہ کا ہے، میں اس قابل ہوں کہ شیخ کو بھی رائے دے سکتا ہوں۔ یہ ہے عجب و کبر۔ تکبر سب مرض کا دادا ہے۔ میں مشورہ دینے کو منع نہیں کرتا لیکن اس کے اوقات ہوتے ہیں۔ جب جہاز رن وے پر کھڑا ہو تو مشورہ دے دو کہ فلاں اسکرو اس وقت ذرا انجینئر سے کسوا لیا جائے لیکن جب اُڑ رہا ہو تو اب اس کو مت چھیڑو۔

## شیخ کی روحانی پرواز کے وقت جسمانی دوا یاد مت دلاؤ

ایسے ہی شیخ جب اللہ تعالیٰ کی محبت کا مضمون بیان کر رہا ہو، اس وقت کسی چیز کو یاد نہ دلاؤ، یہاں تک کہ دوا کا وقت بھی آ گیا ہو تو دوا بھی مت یاد دلاؤ، ہاں! بعضے شیخ ایسے ہوتے ہیں کہ وہ بہت منظم ہوتے ہیں، انتظامی شان رکھتے ہیں، ان کو یاد دلا دو اگر انہوں نے ہدایت کی ہو لیکن جن کے حالات اس قسم کے ہوں۔

جامہ چاکاں را چہ فرمائی رفو
تو ز سر مستان قلا و وزی مجو

جن کے لباس اللہ کے عشق سے چاک ہو چکے ہوں، ان کے رفو کی فکر مت کرو کہ لاؤ ہم اس کو سلائی کر دیں، سر مستوں کے ساتھ انتظامی باتیں مت کرو۔ تم چاہو تو دوسرا منتظم مزاج شیخ تلاش کر لو، کس نے کہا کہ تم دیوانوں کے پاس آؤ۔

جائے جسے مجذوبؔ نہ زاہد نظر آئے
بھائے نہ جسے رند وہ پھر کیوں ادھر آئے
فرزانہ جسے رہنا ہو جائے وہ کہیں اور
دیوانہ جسے بننا ہو بس وہ ادھر آئے
سو بار بگڑنا جسے منظور ہو اپنا
وہ آئے یہاں اور بچشم و بہ سر آئے

## حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں ایک کسان کا واقعہ

ایک کسان اپنے لڑکے کو حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس چھوڑ گیا کہ حضرت! میرے لڑکے کو آپ ذرا ٹھیک کردیں، یہ آوارہ پھرتا ہے، کام نہیں کرتا، کھیتی باڑی کے کاموں میں، بیلوں وغیرہ کو چَرانے میں ساتھ نہیں دیتا۔ حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو کچھ ذکر بتادیا، توجہ ڈالی، دعائیں مانگیں، وہ صاحبِ نسبت ہوگیا، ولی اللہ بن گیا، اب تہجد پڑھ رہا ہے، اشراق پڑھ رہا ہے، تلاوت کررہا ہے۔ پھر چھ مہینے بعد حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آیا کہ میرے لڑکے کو بنادیا؟ کہا ہاں بنادیا، لے جاؤ۔ جب لے گیا تو کہا چلو! تین بجے رات کو کھیت میں پانی دو تو وہ تہجد پڑھ رہا ہے، کبھی اشراق پڑھ رہا ہے، دعاؤں میں آہ وزاری کررہا ہے، اسے اَشک بار آنکھیں نصیب ہوگئیں۔ اور کوئی باپ ہوتا تو ایسے بیٹے پر فدا ہوجاتا، مگر ظالم دنیادار تھا، اس نے بہت ڈانٹا کہ تم بگڑ کے آئے ہو، ہم نے تو بنانے کے لئے بھیجا تھا۔ پھر حاجی صاحب کے پاس لے گیا کہ حاجی صاحب! میں اپنے بچے کو اس لئے آپ کے پاس لایا تھا کہ اس کو بنادو گے تو یہ کھیتی باڑی کا کام اچھا کرے گا، رات بھر کھیت میں پانی دے گا اور بیلوں کو چَرائے گا اور آپ نے اس کو ایسا کردیا کہ جب دیکھو اللہ کے عشق میں روتا رہتا ہے اور تہجد اور اشراق پڑھتا رہتا ہے، آپ نے تو میرے بیٹے کو بالکل بگاڑ دیا، کسی کام کا نہ چھوڑا۔ تو حاجی صاحب نے فرمایا کہ کیوں لائے تھے میرے پاس؟ مجھے تو بگاڑنا ہی آتا ہے، میں بھی کسی کا بگاڑا ہوا ہوں، اس لئے جس کو بگڑنا ہو وہ اختر کے پاس آئے۔

لہٰذا جب تعمیرِ وطن ہورہی ہو تو اُس وقت پردیس کی فکر مت کرو۔ اللہ والوں کو پہچانو، جب ان کی روح حق تعالیٰ کے مضامین اور معرفت کی باتوں سے محوِ پرواز ہو، اس وقت ان سے دوا کے لئے بھی بات مت کرو۔ اس وقت ان کے جہاز میں اتنی تیز رفتاری ہوتی ہے کہ ایک معمولی پرندہ بھی دھچکا ماردیتا ہے اور پرزے ٹوٹ جاتے ہیں۔ آئے دن اخباروں میں آپ پڑھتے ہیں کہ ایک معمولی چیل اور معمولی پرندے کے ٹکرانے سے جہاز کو نقصان ہوگیا۔ اس لئے جب اللہ والے یا ان کے غلام، دین کی باتوں کے وقت محوِ پرواز ہوں تو اس وقت دنیا کی کوئی بات ان سے مت کرو اور اگر اتنا برداشت نہیں ہے، اتنی عقل میں صلاحیت نہیں ہے تو تم رفاقت چھوڑ دو۔ لیکن چھوڑنے کو نہیں کہتا ہوں، یہی کہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگو کہ ہمیں اللہ عقل کی سلامتی عطا فرما، دین کی سمجھ عطا فرما۔

## توفیقِ طاعت کے لئے وظیفہ

اس کے لئے لاحول ولاقوۃ الا باللہ پڑھو، اس کی برکت سے نیک اعمال کی توفیق ہوگی اور عقل میں سلامتی عطا ہوگی۔ اگر چاہتے ہو کہ ہماری عقل میں گوبر نہ بھرے اور عقل میں نور رہے تو استغفر اللہ پڑھ کر، مغفرت مانگ کر

لاحول ولاقوۃ الا باللہ پڑھ لو۔ کم سے کم سات مرتبہ ورنہ گیارہ یا اکیس یا ایک سو گیارہ مرتبہ جتنا اللہ توفیق دے۔ اس کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرو کہ اے اللہ! ہمیں عقل میں سلامتی عطا فرما اور ہمیں اپنے بڑوں کی پہچان اور ان کا ادب نصیب فرما کہ کس وقت کیا بولنا چاہیے؟ کیا کرنا چاہیے؟ اختر کے لئے آپ سب دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ میرے ہر قول، ہر فعل، ہر گفتگو کو میرے شیخ شاہ ہردوئی ابرار الحق دامت برکاتہم کے لئے باعثِ سُرور اور باعثِ مسرت بنادے اور حضرت کے قلب و جاں کو مجھ سے اتنا خوش کردے کہ جہاں خوشی کی آخری سرحد ہے، آگے کوئی خوشی کا مقام ہی نہ ہو، اتنا میرا پیر مجھ سے خوش ہوجائے۔ میں اپنے شیخ کی ادنیٰ خوشی کا اتنا حریص اور بھوکا اور لالچی ہوں، دیکھو! میں میمنوں سے خاص طور سے کہتا ہوں کہ میمن ہمارے لئے ضرور دعا کرے، میمن بڑا لالچی ہوتا ہے، مگر دعا کا لالچی ہوتا ہے، اللہ والا میمن دعاؤں کا لالچی ہوتا ہے۔ تو یہی کہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ میرے شیخ کو مجھ سے اتنا خوش کردے کہ جہاں خوشی کی حد ختم ہوجاتی ہے، آگے اور کوئی مقام ہی نہ ہو، سب سے زیادہ میرے شیخ کے قلب و جاں کو ہم سے خوش فرمادے اور کوئی قول و فعل اور حرکت یا لفظ یا تحریر ایسی نہ ہونے دے جس سے ایک اعشاریہ، ایک ذرہ ان کے دل میں دُکھ پیدا ہو۔

## حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی سادگی کا نمونہ تھی

میرے دردِ دل کو سمجھو، اختر نے الحمدللہ ایسوں کی غلامی کی ہے جو جانتے ہی نہ تھے کہ دنیا کس کا نام ہے۔ ایک جوڑا کپڑے میں میرے شیخ نے زندگی گزاردی، ایک جوڑا کپڑا جو پہنے رہتے تھے اور ایک جوڑا کپڑا چارپائی پر تکیہ کے نیچے میں دھو کر رکھ دیتا تھا، گھر میں کوئی بکسہ کوئی صندوق نہیں تھا۔ جس کو ایسے شیخ کی صحبت ملی ہو کہ جس وقت زمینداری کے کاغذ پہ دستخط کرانے کے لئے میرے پیر بھائی، ماسٹر عین الحق، باادب مرید آئے اور کہا حضرت دستخط کردیں، آج زمینداری کا کاغذ جمع کرانا ہے۔ حضرت نے تین بجے رات سے اٹھ کر اللہ کے نام کی لذت کو اپنے قلب و جاں میں اتنا زیادہ پی لیا تھا کہ وہ اب زمین پر نہیں تھے گو جسم زمین پر تھا مگر مرتبۂ روح میں زمین پر نہیں تھے۔ حضرت نے پہلے خوب سوچا، آنکھ بند کرکے اپنا نام یاد کیا، نام بھول گئے، اس طرح اللہ والوں کی روح خدا پر عاشق ہوتی ہے۔ پھر جب نام یاد نہیں آیا تو فرمایا کہ میرا نام بتاؤ، میرا کیا نام ہے؟ چونکہ ایسا کبھی کوئی کرتا نہیں ہے، کیا کوئی کسی سے اپنا نام پوچھتا ہے؟ تو ماسٹر عین الحق ہنس پڑے۔ بڈھے آدمی تھے، ہنس پڑے۔ حضرت کو اس وقت غصہ آیا کیونکہ کسی کیفیت میں تھے، اللہ والوں کی کیفیات کو زمینی لوگ نہیں سمجھ سکتے۔ آسمانوں کی طرف جو روحیں اُڑ رہی ہیں، زمین والے ان کا ادراک بھی نہیں کرسکتے کہ کس حال میں ہیں؟ حضرت نے پھر ناراضگی سے فرمایا کہ کیوں نہیں بتاتے ہو میرا کیا نام ہے؟ تو انہوں نے کہا کہ حضرت! آپ کا نام عبدالغنی ہے۔ آہ! حضرت نے اس وقت دستخط کردیئے، وہ فوراً ڈر کے مارے وہاں سے بھاگے۔

## اللہ تعالیٰ کے عشق اور مستی میں شیخ کا ساتھ دو

جن کو اللہ تعالیٰ نے ایسے بزرگوں کی صحبتیں اٹھانے کی توفیق دی ہو، تم ان کے پاجامے اور کرتے کو درست کرتے ہو؟ تم انہیں مشورہ دیتے ہو کہ اس وقت بیان مناسب نہیں تھا، ٹہلنا زیادہ ضروری تھا۔ ظالمو! ارے نابیناؤ! اندھو! اپنی حالت پر رحم کرو۔ ایسے نالائق مشیروں کو خدا تعالیٰ ہدایت اور عقلِ سلیم عطا فرمائے۔ معلوم ہوا کہ حق تعالیٰ کی محبت سے تمہاری روح بالکل ناآشنا ہے ورنہ تم پر وجد طاری ہوجاتا، تم بھول جاتے کہ اختر کہاں ہے؟ اصلی خدا کا عاشق وہ ہے جو اللہ کی محبت کے تذکرے سن کر خود بھی اپنے کو بھول جائے، شیخ کو بھی بھول جائے۔ جب انسان خالقِ حیات سے وابستہ ہوجاتا ہے تو اس کی زندگی کی کفالت اللہ تعالیٰ کے سپرد ہوجاتی ہے، پھر اللہ تعالیٰ اس کی دیکھ بھال کرتے ہیں۔ جس اللہ پہ وہ فدا ہیں ان کو اُس اللہ کے حوالے کردو، مت سوچو کہ دماغ کمزور ہوجائے گا، بیان سے یہ ہوجائے گا وہ ہوجائے گا۔ جن روحوں کو اللہ تعالیٰ کے ساتھ مشغول رہنے کی عادت نہیں ہے، وہی زمینی باتیں کرتے ہیں اور اس قسم کی اوٹ پٹانگ حماقتیں کرتے ہیں۔ کسی کے پیٹ میں درد ہے، درد اس کو چلّانے پر مجبور کررہا ہے اور کوئی کہہ رہا ہو کہ صبر کرو، صبر کرو۔ کعبہ شریف میں ایک حاجی رو رو کے اللہ سے دعا مانگ رہا تھا، ایک پولیس والا آیا اور کہا: اِصْبِرْ اِصْبِرْ صبر کر۔ اب بتاؤ! یہ صبر کرنے کی کیا بات ہے؟ ملتزم پر اپنی مغفرت کے لئے کوئی رو رہا ہو اور کوئی اس کو کہے کہ صبر کر صبر کر، مت رو، ایسی نادانی سے اللہ بچائے، وہاں تو کہنا چاہیے تمہیں رونا مبارک ہو، جیسے کہ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

اے دریغا اشکِ من دریا بُدے
تا نثارِ دلبرِ زیبا شدے

اے کاش! میرے آنسو دریا ہوجاتے تاکہ میں اپنے اللہ پر ان کو فدا کردیتا، ایک آنسو رونے سے کہیں مزہ آتا ہے؟

## اللہ کی یاد میں رونا مرادِ نبوت اور دعائے نبوت ہے

مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کاش! مجھے دریا کا دریا رونا نصیب ہوجاتا کہ میں اسے اپنے اللہ پر فدا کردیتا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ایک قطرہ نہیں مانگا:

((اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ عَیْنَیْنِ ھَطَّالَتَیْنِ))

(الجامع الصغیر للسیوطی و کنز العمال: (دار الکتب العلمیة)، ج ۲ ص ۸۱، رقم ۳۶۵۸)

کیا سوال کررہے ہیں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اللہ تعالیٰ سے؟ اے اللہ! مجھے ایسی آنکھیں عطا فرما جو اللہ کی یاد میں خوب برسنے والی ہوں، معمولی دو چار قطرے آنسو کے نہیں، اے اللہ! ہمیں موسلا دھار برسنے والی آنکھیں عطا فرما، ھَطَّالَۃٌ کا

ترجمہ دیکھ لو، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ھَاطِلٌ بھی نہیں مانگا، ھَطَّالٌ مانگا ہے یعنی اے اللہ! بہت بہت برسنے والی آنکھیں عطا فرما، اللہ والے بھی یہ مانگتے ہیں۔ جونپور میں ایک مشاعرہ تھا، میرے شیخ شاہ عبدالغنی صاحب پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ سنایا کرتے تھے کہ اس میں ایک مصرع طرح دیا گیا۔

کوئی نہیں جو یار کی لادے خبر مجھے

یہ مصرع طرح دیا گیا کہ اس پر لوگ اپنے اپنے اشعار لکھ کر لائیں۔ حضرت نے فرمایا کہ ایک نوجوان نے اس پر جو مصرع لگایا، اس کو ایسی واہ واہ ملی کہ سارا جلسہ اس کے شور سے بھر گیا۔ حضرت کی روایت ہے کہ اس نوجوان کو نظر لگ گئی اور تین دن کے بعد اس کا انتقال ہوگیا، ایسی سخت نظر لگی، کیسا مصرع ہوگا جس پر اتنی گہری نظر لگ جائے کہ جان ہی چلی جائے۔ اس نے اس پر یہ مصرع لگایا۔

کوئی نہیں جو یار کی لادے خبر مجھے
اے سیلِ اشک تُو ہی بہادے اُدھر مجھے

یعنی کوئی ایسا نہیں جو مجھے میرے محبوب کا پتا دے کہ وہ کہاں ہے؟ اللہ سے کیسے ملوں؟ لہٰذا اے سیلِ اشک، اے آنسوؤں کا سیلاب، تُو ہی مجھے اُدھر بہادے یعنی اتنا رونا آئے کہ وہ دریا بن جائے اور میں اس میں بہہ کر اپنے محبوبِ حقیقی اللہ تعالیٰ تک پہنچ جاؤں۔ یہ آنسو جو اللہ کی یاد میں اور اللہ کے عشق اور محبت میں یا اللہ کے خوف سے نکلتے ہیں، خدا شہیدوں کے خون کے برابر ان کو وزن کرتا ہے۔

کہ برابر می کند شاہِ مجید
اشک را در وزن باخونِ شہید

مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ندامت کے آنسوؤں کو شہید کے خون کے برابر وزن کرتا ہے، جیسا کہ حدیث شریف میں وارد ہے:

((لَيْسَ شَيْءٌ اَحَبَّ اِلَى اللهِ مِنْ قَطْرَتَيْنِ وَاَثَرَيْنِ قَطْرَةِ دُمُوْعٍ مِّنْ خَشْيَةِ اللهِ وَقَطْرَةِ دَمٍ يُّهْرَاقُ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ الخ))

(مشکوٰۃ المصابیح:(قدیمی)؛ کتاب الجہاد؛ ص ۳۳۳)

اللہ کے نزدیک کوئی چیز دو قطروں سے زیادہ محبوب نہیں، ایک آنسو کا وہ قطرہ جو اللہ کے خوف سے نکلا ہو اور دوسرا خون کا وہ قطرہ جو اللہ کی راہ میں گرا ہو۔

ص ۲۲۰ سے متعلق

(۱۹/اگست ۱۹۹۱ء بروز پیر بعد عصر، خانقاہ شریف از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا اللہ کی محبت میں چائے بھول جانا

ایک مرتبہ دو تین عربی نوجوان خانقاہ میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے پاس حاضرِ خدمت ہوئے۔ان کی خاطر سے حضرت والا نے تقریباً پچیس منٹ عربی زبان میں بیان فرمایا۔اسی دوران حضرت والا اور ان نوجوانوں کے لئے چائے آگئی اور درمیان درمیان میں چائے کی چسکیاں بھی لی جاتی رہیں۔جب وہ لوگ رخصت ہونے لگے تو حضرت والا نے ہم خدام سے فرمایا کہ بھئی! ان مہمانوں کا بغیر چائے پیئے جانا مناسب نہیں ہے۔ہم نے عرض کیا حضرت! آپ کے سامنے انہوں نے ابھی چائے پی ہے(اللہ اللہ! دنیا میں ہوتے ہوئے جانے کہاں ہوتے ہیں یہ اللہ کے عاشق) فرمایا کہ تعجب ہے! انہوں نے میرے سامنے چائے پی اور ہمیں خبر بھی نہیں۔پھر فرمایا کہ یہ اس شیخ کی غلامی کا صدقہ ہے جو آٹھ آٹھ گھنٹے عبادت کرتا تھا اور کبھی اپنا نام بھی بھول جاتا تھا۔

(۲۰/اگست ۱۹۹۱ء بروز منگل بعد ظہر، حجرہ خاص از ڈائری احقر سہیل)

## حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے دل میں مخلوق سے بے خوفی

حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ مجھے جب کوئی صورت خطرناک معلوم ہوتی ہے تو میں اس کو فوراً دور کر دیتا ہوں۔ ایک اَمرد میرے بیان میں آنے لگا تو میں نے اس سے کہا کہ میرے پاس دو چیزیں ہیں، ایک میری روح، اس سے ان شاء اللہ! تمہیں بزرگوں کا فیض ملے گا اور ایک میرا نفس۔ مجھے ڈر ہے میرے نفس کا سانپ کہیں تمہیں ڈس نہ لے۔ بس وہ ڈر گیا۔ مجھے مخلوق کی طرف سے اللہ نے بالکل بے ڈر کر دیا ہے، الحمد للہ! مخلوق کے خوف سے بہت بہت بہت دور کر دیا۔ میں دنیا والوں کی خاطر سے مالک کو ناراض نہیں کر سکتا، کوئی مجھ سے ناراض ہوتا ہے ہوتا رہے، ہمارا مولیٰ ہم سے راضی رہے، ہمیں اور کچھ نہیں چاہیے۔

## اضافی صفحات ختم شد







## ’’رشکِ اولیاء سوانح اختر‘‘ کے بارے میں منظوم تاثرات

از حضرت مولانا شاہین اقبال اثرؔ صاحب دامت برکاتہم

ہر اہلِ نظر پڑھ کے جسے دیدۂ نم ہے
محبوب کے حالات ہیں عاشق کا قلم ہے

جو قطبِ زماں، شیخِ عرب شیخِ عجم ہے
وہ وقت کا سلطان براھیم ادھم ہے

وہ اہلِ زباں اہلِ نظر اہلِ قلم ہے
کیا قدر کرے اس کی جو اعمٰی ہے اصم ہے

کیوں آٹھ سو صفحات سے سیری نہیں ہوتی
کیوں اتنی ضخامت بھی مرے واسطے کم ہے

یہ عارفِ معارفِ مرشد کا نوشتہ
سچ پوچھئے گنجینۂ اسرار و حِکم ہے

وہ مبتدی سلوک کا ہو یا کہ منتہی
ہر ایک طلبگار کا سامان بہم ہے

شاہینؔ کی پروازِ تخیل بھی وہاں ختم
اقبالؔ جہاں مرشدِ کامل کا قدم ہے

# ''رشکِ اولیاء حیاتِ اختر''

نہ مل سکا ہم کو پھول ایسا، جہاں میں لاکھوں گلاب دیکھے
یقیں نہ آئے جسے وہ پڑھ کر ''حیاتِ اختر'' کتاب دیکھے

وہ خوش ادا خوش مزاج مرشد، دلوں پہ کرتا تھا راج مرشد
کہ اُس کی دھڑکن کے ساتھ ہم نے، دھڑکتے دل بے حساب دیکھے

جو گلستاں کا نکھار چاہے، چمن میں ہر سُو بہار چاہے
سنے وہ ''گلشن'' کی داستانیں، وہ ''باغباں'' کا نصاب دیکھے

نہ راہرو کا کمال اِس میں، نہ راستوں کا سوال اِس میں
جو راہبر بے مثال پائے، وہ منزلیں لاجواب دیکھے

سِکھا کے نظروں کی پاسبانی، بچا گیا سینکڑوں جوانی
جبھی تو ''پیری'' پہ اُس کی ہردم، فدا ہزاروں ''شباب'' دیکھے

بفیضِ مرشد صداقتوں سے ہوئے شناسا وگرنہ پہلے
نہ جانے کتنے فریب کھائے، نہ جانے کتنے سراب دیکھے

جو صحبتِ اہلِ دل میں آئے، نظر کو اپنی نظر بنائے
نَفَس نَفَس پھر وہ ''نفس و شیطاں'' کی سازشیں بے نقاب دیکھے

اِن اولیاء کی لحد پہ ہر پل برستے انوار کیا لکھوں میں
بچشمِ حسرت جنہیں فلک سے اُتر کے خود آفتاب دیکھے

یہ شان تھی اُس ولی کی طائرؔ، کہ بارہا جس کی مجلسوں میں
نظر جھکائے ''وزیر'' پائے، تو ناز اُٹھائے ''نواب'' دیکھے

ریحان طائرؔ

# تصویری جھلکیاں




حضرت والا کے آبائی گاؤں اٹھیہ کا منظر

حضرت والا کا سسرالی گاؤں کوٹلہ







پھولپور ریلوے اسٹیشن کا بورڈ




طبیہ کالج الٰہ آباد جہاں سے حضرت والا نے طبِ یونانی کی تعلیم حاصل کی

ہندوستان میں حضرت والا جن علاقوں سے وابستہ رہے اُن کا نقشہ

سلطان پور Sultanpur
50km
اٹھیہہ Atheha
47km
پرتاب گڑھ Pratapgarh
60km
الٰہ آباد Allahabad
95km
پھولپور Phoolpur
9km
سرائے میر Sarai Meer
12km
کوٹلہ Kotila
16km
اعظم گڑھ Azamgarh




سرائے میر کا ریلوے اسٹیشن
اِسی بستی میں حضرت والا
بیت العلوم مدرسہ میں زیرِ تعلیم رہے

حضرت والا کی مادرِ علمی مدرسہ بیت العلوم، سرائے میر





سرائے میر عیدگاہ

کون یہاں سے چل دیا رونقِ بام و در نہیں
دیکھ رہا ہوں گھر کو میں گھر ہے مگر وہ گھر نہیں



کروڑوں دلوں پر حکومت کرنے والے

شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجددِ زمانہ حضرت والا

مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی رہائش گاہ

جو سادگی کا نمونہ ہے

حضرت والا کی خانقاہ، مدرسہ اور مسجد کے احاطے کا موجودہ دروازہ





خانقاہ کے مرکزی دروازے کا منظر جس کے سامنے مارکیٹ میں حضرت والا کا کتب خانہ اور مطب واقع تھا



۴جی ۱۲/۱ ناظم آباد کا مکان جس میں پہلے حضرت والا کا قیام تھا

خانقاہ گلشن مسجد کی محراب جہاں ایک کرسی پر بیٹھ کر حضرت والا ہر جمعہ اور پیر کو بیان فرمایا کرتے تھے



سنہ ۲۰۰۰ء میں فالج کے بعد حضرت والا کے لئے تیار کیا گیا آرام دہ صوفہ



خانقاہ کے اندر حضرت والا کی فرشی نشست، اسی صوفہ پر بیٹھ کر حضرت والا پہلے بیان فرمایا کرتے تھے



حضرت والا کے کمرۂ خاص میں آپ کی فرشی نشست اور استراحت کے لئے بستر



حضرت والا کی قائم کردہ مسجد اشرف (سندھ بلوچ سوسائٹی)
اُس وقت سوسائٹی میں ایک بھی مکان نہیں بنا تھا




سندھ بلوچ سوسائٹی کا مرکزی دروازہ

حضرت والا کی قائم کردہ عظیم دینی درس گاہ
جامعہ اشرف المدارس کی پرشکوہ عمارت کا منظر


حضرت والا کے استعمالی ملبوسات


سندھ بلوچ سوسائٹی میں خانقاہ اور مسجد کی درمیانی سڑک کا منظر
(دائرے میں وہ جگہ ہے جہاں حضرت والا کا جنازہ رکھا گیا تھا)

در مدح و یاد حضرت مرشدی رحمۃ اللہ علیہ از اثرؔ صاحب

# بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

جب راہِ گلستاں میں اکثر گلشن چورنگی آتی ہے
عاشق کے مشامِ جان کو پھر وہ خوشبو سے مہکاتی ہے

اِک چاند سے روشن مرشد کی وہ صورت یاد دلاتی ہے
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

وہ عہدِ جوانی کی دولت اِک پیرِ حق پہ فدا کرنا
اور جان کا خطرہ مول کے بھی عشاقِ حق سے وفا کرنا

مٹ جائے نام و نشاں اپنا، یوں اپنا آپ فنا کرنا
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

وہ روتے روتے ہنسا دینا وہ ہنستے ہنستے رُلا دینا
وہ آہن جیسے قلب کو آہِ سوزاں سے تڑپا دینا

وہ بے حس لوگوں کی محفل کو نالوں سے گرما دینا
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

وہ جس کی شفقت کو سالک ماں باپ سے بڑھ کر پاتا تھا
جو اُمتِ آقا[1] کے حق میں دن رات دعا فرماتا تھا

جو دُکھ میں تسلی دیتا تھا جو سُکھ میں ہمیں سمجھاتا تھا
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

جو شاہ و مجددِ غضِ بصر کُل عالَم میں کہلاتا تھا
انگشت پکڑ کر رہرو کو جو منزل پر پہنچاتا تھا

جو دوزخ جانے والوں کو جنت کی راہ دِکھاتا تھا
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

وہ حسنِ مجازی کی میت عشاق کے کاندھوں پر رکھنا
وہ ذکر کی مستی میں کھونا، سجدے میں تڑپ کر سر رکھنا

وہ رُخ پہ تبسم بکھرانا، وہ دل میں خدا کا ڈر رکھنا
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

ناقدر زمینِ بنجر پر دن رات وہ محنت فرمانا
وہ بھول کے اپنی بیماری مجلس میں شرکت فرمانا

وہ سخت جرائم پر بھی اثرؔ نرمی سے نصیحت فرمانا
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

جب راہِ گلستاں میں اکثر گلشن چورنگی آتی ہے
بیتے ہوئے کچھ دن ایسے ہیں تنہائی جنہیں دہراتی ہے

[1] صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم